نہ دائم خوشی اچھتی کسے نہ دایم غم - سر پر چرخ پھرتا ہے ' آدمی کدھیں اُتتا کدھیں گرتا ہے - آدمی نہ اپنے بھاتے آیا ہے نہ اپنے بھاتے جاے گا ' ہور ایکس کا بھاتا ہوتا ہے اپنا بھاتا کہاں تے لیاے گا - حوں مرتضیٰ فرماتے ہے حذوں کی بات دایم قایم' عرفت ربی بفسخ العزایم یعنی جیوں میں منگتا تھا تیوں نہیں ہوا تو میں خدا کوں پچھانیا' میرے ہات میں نہیں ہے کام ہور ایک کے ہات میں ہے کر تحقیق دانیا - عارفاں بات بات میں دیکھتے جاتے ' ایک بات میں ہزار بات پاتے - ذرے کوں تحقیق کرتے' ایک تل اس کی معرفت کوں نہیں بسرتے - عارف وہیچ ہے جو کوئی خدا کی معرفت سمجے ' حق شناس اُسے کتے ہیں جو کوئی طریقت میں آ کچھ حقیقت سمجے - خود شناسی خدا شناسی عارفاں کا کام ہے ' جو کوئی عارف تمام اسرار ہے اُسے کون فام ہے - کدھیں کوئی ہنستا ہے ' کدھیں کوئی روتا ہے ' یو دنیا ہے یوں ہوتا ہے - دنیا کا کام بہت ہے سخت ' اپنے نہیں ساتوں وقت - آدمی کوں پریشانگی ہے بالیں بال ' خدا چہ ہے جو وو رہتا ہے یک حال

القصہ بارے زلف نے دھرم کری ' بہت کرم کری - اِس بلدی خانے میں تے ' اُس بلا آشیانے میں تے ' کچھ * فند کر ' دست بند کر ' بھار کاڑی' اُس رقیب کوں اُس بد بخت بد نصیب کوں پچھتاوے میں پاڑی - نظر کوں

---

* فن کر دست بندی کر

بات کا بہت ہے للگ تو بعضے لوکاں میں خامی
ہے ' یو عشق میں نا ہماسی ہے یک تھار نظر ہور
سو تھار دل ' ایسی عاشقی تے کیا حاصل یہاں دل
کوں سنبھالنا ہے ' جیو تیں اس کوں جالنا ہے جوں
فارسی میں اس مقام پر آرھیا ہے ہور کہیا ہے یو دوبیت یہہ ۔
در عشق ز پالتادہ می باید امید بباد دادہ می باید
آنجاکہ ہمہ درد دل خودگوئیلہ دندان بجگر نہادہ می باید
الماس تے ہونا سخت جو اپنی مراد کا ہووے
وقت غم تے اسی عاجز ہو للجانا ' غم آیا تو غم
وں ہی کھانا دوہرہ ۔ جو لہلگی تو سہس بل جو
بھر جیو تو ماس ۔ اے سینہ کھکویا کیوں کہے ست تی
کا گھاس مرد کہ ہوں پہول تے نازک کد ہیں فولاد
تے سخت اوپنا ' ہر یک جا کا ہمت سوں رہنے مرد
کوں بخت اوپنا ۔ جس میں کچھہ نیم ہے جس میں کچھہ
ہرم ' جیوں ستا جیسا چہ سخت ویسا چہ نرم ۔ دوہرہ ۔
سیوست نہ چھاڈئے ست چھوڑیں ست جائے
اے لچھمی ست کی داس ہے پگ لاگے تجہ گھر آئے
ابراھیم کی نیت ثابت تھی تو کافراں آگ میں سٹے
الگارے پھول ہو پاؤں تلیں آئے ' یوسف کا کوے میں
تلوا قرار تھا تو باہر نکلے پیغمبری ہور پادشاہی
پائے ۔ مرد کوں قرار عجب کچھہ ہے ' ہر ایک کام پر
اختیار عجب کچھہ ہے ایک تل میں سو جلس سوں بھرتا سو عالم '

حیات پر اپنا کیا اچھالنا - کچھ نہ تھا سو کچھ ہوا ہے، کچھ سمجھ کے ہچھ ہوا ہے - دنیا جیون دو پہر کی چھانوں، اس دنیا کوں سر ہے نہ پانوں - دنیا دو دیس کی مہمان، یو تحقیق ہے کر جان- یو جیونا سب یک دم، اگر دوستی اچھو دگر غم - دنیا کا کام جیوں قیدوں گزرتا ہے، ولے وہی بھلا جو فرصت ہے لگن کچھ کرتا ہے - جتنی راحت منگے اتنی محنت پر کھڑے، تو نبی تو ولی تو بڑے - انو نے ہوا حرص تے نہیں پائی دڑائی، انوکوں بھوک پیاس نے یاں لگن انپڑائی - اگرتوں سمجھے گا یو عالی شانی، تو عربی میں کہے ہیں کہ تحوع ترانی - یعنی کچھ دیکھنے منگتا ہے تو بھو کا اچھ، یو چکنائی ست تک روکھا چھ - جو کچھ ہے سو اپنے دیم دھرم دورست میں ہے، جو کچھ ہے سو غریبی ہور غربت میں ہے - غریب فقیر ان کا کھانا، سو فقر فاقہ تمام حاصل کا مانا - سو فقر ہور فاقہ خدا کچھ نہیں کھاتا، جو کوئی خدا کا عاشق ہو اُسے کھانا کیوں بھاتا - عاشق وو جس میں معشوق کی صفت آوے، نہ کہ معشوق کچھ بھاتا عاسق کوں ہور کچھ بھاوے - جوں خسرو دہلوی یو بات کہیا بہت دوی - فرد :—

ہر کہ جوید مراد از معشوق کوئی او عاشق مرادخوداست

معشوق کنے معشوقیچہ کوں منگ، عاشق کوں اس

کیا ہوے آپس کوں پچھانتا ' اپنے ذرہ جیسا دوسرے کا
ذرہ جانتا دنیا کی بڑائی پادشاہانچہ کوں سہاتی ' بعضے
جو حد تے بڑائی زیادہ کرتے سو اوکی ہال جاتی
وہ مستی چڑتی ہے خبرا کی آتی الو بڑائی کر خرسیاں
سوں مارتے تالیاں ' اوکاں پس غیبت کرے کھڑے دیتے
گالیاں نوبے ایماناں اوکاں کا حق ازاتے , ہرج در حکم گالیاں
کہاتے دنیا کا حرص دنیا کی بلا میں کہالتا بلکہ آخرت
کوں بی دوزخ میں جالتا دنیا کی بلا کی دین سوں
کرنا خلق کوں سمجھنا خدا تے ڈرنا عالم کو سب دنیا کا
شغل لگیا ' آخر اس دنیا یے کس کا دل نہیں بھگیا
جیسے سب پکڑے ہوں اسے توں چھوڑ ' توں خداچہ کوں
پکڑ کہ نسے کھیلچہ نہیں چھوڑ جہاں استقامت ' وہاں
امامت دنیا کا دھندا اگر کرے گا تو کر ' ولے اپنی
بھوک پیاس لگو بسر جیسے لوٹ نہیں ' اسے اوپٹ نہیں
صحبت سوں دل کوں معمور کر ' جتنا سکے گا اتنا احتیاج
ہور حاجت دور کر سبحان اللہ ہو کچھ ہے استغنائی وسنو
استغنائی ہر کسی نہیں آئی یہاں حقا کوں مارنا ہے ' یہاں
خوشی کوں سلکھارنا ہے نو بہت مشکل ہے تہار ' جو
پارا آگ پر رہیا وو قائم النار دنیا کی بڑائی کو لگی
جلے گی ' یو کہاس کی جھونپڑی بغیر اگ دھو ندھ
سوں جلے گی دو سونے کی تہار نہیں جاگ ' کچے سوت
ور کو لگ لگے کا لاگ حیات باؤ کا ہلنا چلنا ' اس

حاصل اسے کتے ہیں۔ گھر گھر نکو پھرا آس، اپنے ہور
اپنی بھوک پیاس۔ جنے بھوک پیاس میں دالی یا گھر،
وو نتدر اسے کیا ڈر۔ دولت بے زوال سو یوچہ ہے، مرداں
کا دھن مال سو یوچہ ہے بیت :—
دولتے را کہ نباشد غم از آسیب زوال
بے تکلف بشنو دولت درویشاں است
اول بھوک پیاس پر کھڑے رہنا، پچھیں مرداں میں
بزرگی کی بات کہنا۔ باؤ کے جھاڑتے کوئی پھل ایا ہے،
بھیں چھوڑ کو کوئی کھانا کیا ہے۔ دولیچہ ہیں کہ بھوک
ہور پیاس، نبیاں ہور ولیاں کی میراث۔ کھانا بھوک کے
ذوالے ہور پینا پیاس کے گھونٹ، اگر مرد ہے تو یوں چل
باقی سب بات جھوٹ۔ بڑائی جو پیکیاں سوں آتی، پیکے
گئے تو وو بڑائی بھی جاتی۔ نکو کر تو ایسی خام طمع،
یو بڑائی کس بڑائی میں جما۔ شرم نہیں آتی ایسی
بڑائی کرتے، اس بڑائی پر بھی اینٹ اینٹ مرتے۔ وودیس
ہوتے جاں وزیر، بھی آخر فقیر کے فقیر۔ وو بڑائی
مغز میں تے یوں نکل جاتی، جو پھر خواب میں بھی نہیں
آتی۔ بڑائی سو فقر و فاقہ کی بڑائی، جو بڑائی خدا
ہور رسول کوں بھائی۔ حدیث نبوی صلعم الفقر فخری
و الفقر منی۔ دنیا کی بڑائی کئے تو کرنا، ولے اپنا فقر
و فاقہ نا بسرنا۔ ایسی بڑائی پر یتا مغرور ہو جاتے، جو
دوسرے کسی کوں خاطر نہیں لیاتے۔ اول کیا تھے اتال

کیا حال ہے رے بھائی کیا کیا پوچھیں گی میرا حال ،
میں کیا بولوں اماں زلف کوں غم لگو کر ، بہت کم
لگو کر ہر ایک بلا ہے سو مردانچہ پر ہے ، صاحب
دردانچہ پر ہے فرد —

بہت دیدا مرد نے عاجز ہو کر اڑے کوں
رکھنا نظر وقت پر ہر یک وقت پڑے کوں

مردانچہ پر ہے قناعت ہور فاقہ ، مردانچہ پر گزرتا
ہے یک دادے وقت والا ۔ جیسے دنیا میں غم نہیں وو
ناگار ، ہے خوشی غم سب مردانچہ کے سر ہے ۔ چلتا سوچہ
اڑتا ہے ، پڑتا سوچہ پڑتا ہے ۔ لووار ۲ کھیل جو آگ
سوں ہے تو بکاوے وقت جلتا بھی ہے ؛ تیراو جو دائم
پانی میں غوطہ مارتا کدھیں ہم کو لگیا جا نکلتا بھی
ہے پادشاہی جو پادشاہی کرتے ہیں ، حکومت کا دعوی
کرتے ہیں انو بھی کدھیں غم کیں کدھیں خوش حال
ایسیاں کا بھی یو حال ۔ دکھ سہیا سو مرد ، غم کے وقت
خوش حال رہیا سو مرد کلکا بھی دھوپ کالے میں تھنی
ار شکالے میں بڑی جنگل کا جھاڑ اہے کدھیں پھول پھل
کدھیں پت جھڑی اگر دایم اچھے یک وضا ، تو بہت
ہے یو قدر تھا یو اس کا چہ ذات ہے ، جو دائم یک
دھات ہے مرد وو ہو اپنے وقت کرے کل وقت ، اپروقت
اچھے نہ اس اوقت ایسی جا گ لگواچہ کھڑا جو کدھیں
تنہا ہوے کدھیں بڑا واصل اہے کیے ہیں ، صاحب

اس آب حیات کے چشمے میں پڑی - فرد :—

امانت میں خیانت کیا ہے درکار
جو کوئی یون ہوے اُسے کیوں ہوے نہالی بار

دغا کیا کر ' بہت پچھوتا کر حیفی کہانے لگیا ' دلی
پر کچھ کچھ ایانے لگیا - لے ترسیا لے تپیا ' آب حیات
کا چشمہ نظر تلے تے چھپیا - نظر حیران تاواں تو ل کسے
کہے کیوں ' موں میں تے بہار نہیں دکاتا ہوں - فرد :-

گنوالیاچ توں اب کیا کہا تے پچھتاوے
یو بست وو نہیں جو کئی سوہات پھر آوے

نظر بدحال ' نطر کا یو حال ' جو یکا یک رقیب کہیں
دیکھیا سو نظر کے اگیا دنہال - پکڑ یا جکڑ یا ' آزار دیا
مار دیا ' دند سار یا جالیا ' اپنے گھر لے جا کر بندی خانے
میں گوا ایا کتیک دیس یونچہ ڈالیا - نظر وہاں نیت
بد لایا یہاں اس کا اجر پایا - اس بات کا اس ہات وہاں
کا وہانچہ خدا نے دکھلایا - بہت دیکھیا خواری ' بدنیتی
کی تاثیر ساری - خدا کوں نہیں ڈرتا ' یکس کے مال پر
کیوں نظر کرتا - پریشان درہم ' جدھر دیکھتا اُدھر اندیشہ
ہور غم - کوئی دست گیر نہیں کچہ تدبیر نہیں - یکا یک
یک رات ' زلف نے جو اس دیس اپنے بالاں دئے تھے اُس
کے ہات ' وقت پر یاد اچھو سو اس وقت وو وقت یاد آیا '
فی الحال یک دو بال لے کر دیگ بیگ اُگ پر جلا یا - تو
کا تو یچہ دیکھتا ہے جو زلف حاضر ہوآئی ' پو چھی کہ

ہو لیا تھا ' وو انگشتری کہہ مصلحت دیکھ نظر کوں
دیا تھا - ولے مداراں اُس انگشتری کوں ایسے وقت
گھڑے ' کہ جو کوئی وو الگوٹی موں میں رکھے تو کس
کی نظر نا آئے - ہوردسری خاصیت اس میں یو تھی کہ
جو کوئی وو الگوٹی رکھے اپنے سلگھات ' اس کی نظر
تلے دسے چشمۂ آب حیات - نظر وو الگوٹی موں میں لے
کر ' سب کی نظراں کوں دغا دے کر ' ہلستا کھیلتا اُس
عقل پادشاہ کے بلہ میں تے بہار آیا خیال کا وھالتوہ
خیال لایا - بہی ہزار سوق سوں ہزار ذوق سوں ' دیکھنے اس
حسن نارکوں دیدیاں کے سلگھار کوں ' دل کے آدھار کوں
شہر دیدار کوں حالے اختیار ہوا پانوں سار ہوا - نظر
تھا طالب ' طلب تے غالب بیگیبھ شہر دیدار میں ' رخسار
کے گل زار میں آیا ' سیر کرتے کرتے دہن کا چشمہ ' شہہ
دوراہی کا چشمہ جسے اہلوح نبات کہتے ہیں جسے آب حیات
کہتے ہیں ' سو اس رخسار کے گل زار میں پایا -
نظر لالچی لالچ بھریا خام طمعی کر یا غلط قصد
دھریا - اُس شیریں چشمے تے اب حیات کا سواد دیکھے ،
ایک گھٹ پیوے ' ہور اپے بہی دنیا میں جیوے - جیتا '
کوئی ڈھلتے جیتا کوئی دھارے ' بعتاں موں لکریا سو
پاوے - بارے جیوں آب حیات پیونے کوں موں پسارنا
اپنا سب اپنا پس ہاریا - چوری آیا ' تلا خوری کیا تھا
اس وقت یوں گھڑی ' کہ ووالگوٹی موں میں تے نکل

خوب قت پکڑنا، مرد دانائی کا ہت پکڑنا۔ نہیں تو ان نے
آیا کچھ نولیا انے آیا کچھ بو لیا، دل میں کا دت
باندیا تھا سو کھو لیا۔ اپنی فکر ہوئی دانا داں، لوگاں
کی فکر آئی مہانے میاں۔ پادشاہاں روشن دل ہیں،
خدا کے خلیفے ہیں خدا سوں مل ہیں۔ معلوم ہوتا
آخر تا اول، یو لوگاں انوکے پڑتے انوکی عقل۔ ہر ایک
بات سر چڑتی، پچھیں عادت وہی پڑتی۔ اپنی عقل کا
سودا کیا، اپنی عقل کا امداد کیا۔ اپنی عقل ہوئی
ہوائی، جانو اوکاپچ کرتے پادشاہی۔ اس کی کچھ نہیں
تدبیر، یو جانو ایک تھا شگیر۔ لوگاں کی عقل تے اگر خوب
ہوا تو بھی سہل امداد ہے، اپنی عقل تے جو کچھ
خوب ہوا اس میں سواد ہے۔ دانا کی عقل دغا نہیں
کھاتی، دانا کی عقل بہوت کام آتی۔ دل تازہ اچھتا،
اپنے کنے اپنا اندازہ اچھتا۔ اپنا مدعا آپے پا سکتا، یکائے
وقت خدا نا کرے کام گیا تو بھی لیا سکتا۔ اس دنیا کی
دیکھ دھات، کیا ہوں ایک بات۔ جیوں تیوں عاقل اپنا
کام کر لیتا، عاقل اپنا کام جان کیوں دیتا۔ اپنی عقل
سوں اگر دسرے کی عقل ملے تو واہ واہ اس تے بھی کیا
خوب، عاقل لوگاں بہت ہیں مطلوب ــ

بلندی عقل دل کا اجالا، بھونیچہ خوب بھونیچہ آلا ــ

یو بات سمجھایا، یہی قصہ کتے تھے سو آیا۔ کہ وو یاقوت
کی انگشتری جو دل نے حسن دھن من موہن تے عاشق

میں کتا ہے فرد —

حریفاں بادہ ہا خوردند و رفتند    ولے خم خانہ را ہمرہ نہ بردند

خدا کی خدائی ازل بھی دولت ہے جیوں اول تے
انگی، وہی خم ہے وہی شراب وہیچ مستاں ہیں، وسیع
دالہ وسیع عقل وسیع ذہر مستاں ہیں۔ جاں خدائی کی بات
آئے واں نیں کر نہ کہیا جائے۔ فارسی میں بھی
کتا ہے بیت —

دیدہ را یکتا ببیں دل را مولکی در گماں
سرویست در ہر پیرہنی مغزیست در ہر استخواں

اے وہم، تجھ پر مجھے بہت آتا ہے رحم دل نے
تجھے نیں جا لیا، تیری قدر نیں پچھانیا۔ توں
بہت دور اندیش، تجھے ہم پادشاہ ملکے ہم درویش توں
کیا یو بات کیا ہے، تمام کرامات کیا ہے دانش منداں
نے طاق بلند پر ہاتھ رکھے، لوگاں نے اس کا ناؤں کرامات
رکھے دانایاں میں یوں جاں ہے بات، العقل لطف الکرامات
وہم کہیا سو باتاں بہت خوب ہیں بہت معقول ہیں کر
دل میں لا یا فی الحال لشکر بھیج کر دل کوں ہور نظار
کوں بلند کرنے فرمایا۔ کہ ہمارے شہر میں آسے کیا متا
ہے، جو کچھ وہم کتا سو خوب کتا ہے وہم کی باتاں
کا اثر پڑیا جو کچھ وہم کیا تھا سو اس کا سار کے خیال
میں پڑیا دائم اس کام میں جیتا اچھے تو کام رہیا،
یک تل بسریا تو کام گیا۔ جو کام پکڑے بھی گھٹ پکڑنا،

کا کلوت ' لت میں لت غفلت ' جھوٹا تولگیچ ہے جو لگ ہے نیم دھرم ست - تو ہی عقل پادشاہ ہے ' عالم پناہ ہے صاحب سپاہ ہے - فرصت دھرتا ہے ' جو کچھہ کرنے منگتا ہے سو کرتا ہے - تیرا فہم تیری دانش تیری دانائی مشہور ہے ' میں تیرا دولت خواہ ہوں کیا کروں مجھے یو بولنا ضرور ہے ' اس جانا چپ رہنا نمک حلالی تے دور ہے - بیت -

حرامش بود دولت پادشاہ که هنگام فرصت ندارد نگاہ

وقت پر دشمن چپ رہتا ' دوست ہو کچھہ جانتا سو کتا - جس کا دل صاحب خاطر جلے گا سو بولے گا جس کا دل صاحب خاطر تاہایگا سو بولے گا - اپی تو یک بار بولنا میانے' پچھیں صاحب کا کام صاحب جانے - جان کر چپ اچھنا نمک بر حرامی ہے' یو تمام خامی ہے - تجھے چھوڑ میں جڑنا کس گھات ' جو کچھہ تجھے بات سوجھے بات ' جو کوئی صاحب سوں یوں اختیار اچھے اس کا دل صاحب خاطر کیوں نا پکڑے اچات —

عقل پادشاہ ' عالم پناہ صاحب سپاہ نے یو سب سن وہم کوں گل لایا ' وہم کا اندیسہ بہت بھایا - کیا شاباش وہم ' ترا بہت خوب ہے فہم - تیری فکر میرے خاطر آئی ' تجھے ہم وزیری دینا ہم پیشوائی - اگر فلاطوں اچھتا تو تیرے فہم کا داد دیتا' بلکہ جدمت کرتا کچھہ فیض لیتا - جانتا کہ خدا کے عالم میں ایسے بھی خرد مند کامل ہیں' صاحب ہمت صاحب دانش صاحب دل ہیں - جوں فارسی

سرد دو بات یاد رکھتا ہے ' لہیں بسرتا ہے ' مرد
یقین بورا ہوا تو خدا ہوں مدد کرتا ہے ہر روز
خوشی کر ہور اپنا لشکر سم' سوسھ بازو ڈھولک ہور
بادل ہوکر گرم مردکوں رح ہو رم یو بات لکو بسر
جتلاسکے کا اپنا اپنا لشکر درست کر جس لہوے تے ازائی دائر
اُس لہوے کوں بسریا کیوں جائے لہوے تے تو ملک یو راج آیا
لہوے تے یو بخت تو تاج آیا لہوے کے سایہ
خدا خلیفۂ خدا کہوائے لہوے تے اس مراتب کوں اُگے
بادشاہاں کوں لہوے بغیر واجب لیں ' اخر ہوں لہوے
بغیر علاجہ نہیں جیسی فکر حقی عقل آ ے ہات تے لہوا نا
ستا جائے آدمی جس پر دھیان رکھتا ہے تو کچھ بی
ہوتا ہے خالی نہیں ہے تا خدا کی درگاہ نا امیدی کفر ہے
نا امید ہونا خدا کوں نہیں بھاتا ایا اگر کوئی بادشاہ اپنا
ملک حوڑ ضرور کوں ہور ایک بادشاہ کے ملک میں
جاوے گا تو کیا اپنے ملک کی جیسی خوشی پاوے گا'
جوندنہارے کا بادشاہی چھوڑیا سودل دل آوے کی داد' اس میں
کیا ہے سواد کچھ نہیں رہا نہیں جو کوئی بادشاہ ہے اسے
ضرور ہے جو اپنی عاقبت کی فکر کرے ' فرصت کا وقت
غنیمت کر جان تدبیر پر من دھرے بادشاہاں کی
یکیلی نہیں ذات ' عالم عالم اچھتا بادشاں کے سنگھات
بادشاہاں کوں بہت اچات خوب نہیں ' بادشاہاں کوں بسرات
خوب نہیں مثلا ہے دکوں میں' اگرکوئی سمجھ من میں' خوب کا خوب

انو کے اصحاب بڑے - ان کا ذات مبارک شہید ہوا، تو دین کا دولت مزید ہوا - کفر کوں اسلام کئے، خدا فرمایا تھا سو کام کئے - یو صفات یو خدا کسے ہاتی، بیٹھے بیٹھے ولایت آتی تو انوکوں آتی - وو تھامی، ہور خدا جیسا حامی - ایتا اچھکر ایتے دکھ میں پڑے، اہوا لے کر میدان میں کھڑے - کافراں کے خوں ہوئے تو کافراں زبوں ہوئے - خوار ہوئے، دین قبول کئے - یو قدم تو ہونی تھی جو مال پر نظر نہ تھی، ہور لوگاں پر نظر تھی، انو بڑے تھے انوکوں اول آخر کی سب خبر تھی - اول یاراں تھے تھوڑے، رہتے رہتے بہوت جوڑے - تربیت ہور تدبیر کے صاحب تھے، شمشیر ہور تدبیر کے صاحب تھے - قول و قرار تھا، وعدہ استوار تھا - بات میں خطا نہ تھا، یک بات تے دوسری کوئی کہتا نہ تھا - اتال بھی اگر کس میں پاک نیت ہور ہمت ہے، تو انوہیچ کے فرزنداں انوہیچ کی امت ہے - اتال کیا خدا جدا ہے، اتال بھی وو ہیچ خدا ہے ۔ اتال بھی بہوتاں نے تھوڑیاں تے بہت کچھ ملائے ہیں، ہمت کئے ہیں میدان میں آئے ہیں، صفت دیکھے ہیں، اپنی مراد پائے ہیں - گنج کیا بے رنج ملتا ہے، رنج دیکھتے ہیں تو گنج ملتا ہے - خدا پر توکل کرنا، دل پر خوشی دھرنا، ہمت کوں فا بسر نا - کوا لگ صبا اٹھ چاروں طرف کا غم کھانا، دنیا دو دیس یہاں غم کھانا کیا مانا -

دو کوٹ ہے، جس کوٹ میں رہیا جاے سو دو کوٹ
ہے لوکوں ہوے تو وو کوٹ سہارے یو کوٹ نہیں تو وو
کوٹ کیا کام آوے کوٹ کوں دور ملک کوں لہوا
سلیپا لتا ہے جیسی بلا ایی ویسی بلا کوں لہوا ٹالتا
ہے اوسے تے لوکاں ڈرتے ہیں، تو آکر یکس کی طاعت
کرتے ہیں۔ لہوا غازی جن نے لہوا ہات پکڑ یا اس
کی دائم بیش باری خدا کا رسول خدا کا قبول مقبول
اسے یوں بھایا ہے آپ نے ایسی یوں فرمایا ہے یو
حدیث آیا ہے اس میں کچھ نیں شک ہے کہ
رزقی تحت ظل رمحی یعنی میرا رزق میرے نیزے کی
چھانوں تل ہے، جو کوئی مرداں ہیں انو کوں یو بل
ہے مرد نے روٹی لہوے کے زور سوں کھانا، چار
مرداں میں اس کوں مرد کہوانا اپنے ناؤں کا علم
اُچانا جو عالم میں یو بات ہوئی فاش، جو کوئی
ملے سو کہے شاباس شاباش دیں حضرت کتے یک
دیس یکس کے گھر گئے تھے مہمان وہاں لہوا نہیں
دیکھے تو نیں اس کے گھر میں ہرگز کھا ئے کہاں کہ
تیرے دل میں غلط کا نیت نہیں، خدا کی رضا کا نیت
نہیں مرتضیٰ کوں ذوالفقار آیا تو مرتضیٰ اس جاگا کوں
اٹھوے، تو سب انو کے زیر ہوے تو سب انو کے
ہات تلے سلپڑے لہوے کا مراتب بہت بڑا ہے
لہو ادھر پر کھڑا ہے پیغمبر کہ خدا کے رسول تھے انو اپے لڑے

سر یا پانی ہور دانہ، تو ویچہ ہوا بندی خانہ۔
پچھیں کام ہوتا سخت، قول منگنے کا آتا وقت۔ کسی
کا نہیں سنیا کہا، کدھر نکل جانے تے نوی رہیا۔
دشمن کے لوگاں آتے، بند پکڑ کر لے جاتے۔ و و عاجزی
و و شرمساری، توبہ الہی پوری ہواری۔ اس واقع (ن)
سوں جو کوی جینے کی ہوس کرتا ہے، اس جیونے پر
یو مرنا ہزار جاگا شرف دھرتا ہے۔ لوگاں
لڑکر مریا بولیں گے، مرد تھا، شاباش خوب کر یا بولیں
گے۔ اگو دل میں ہے مردی کا ہوس، تو مرد کوں دنیا
میں فاؤنچ بس۔ پادشاہی کا کیا سواد عاجز ہو یکس
کے بند میں دانا، جاں پادشاہی کا رج ہے وہاں یو کیا
مانا۔ خدا ایسا وقت کسی پر نا لیا وے، مرد کوں هار
پر نظر کرنا ضرور ہے جو کام عزت پر نا آوے۔
مرداں کوں یو جاے ہے اس میں کیا شک ہے۔
و تو سب ہوا اتال یو کہنا، بو فکر کیا سو قایم کیوں
کر رہنا۔ توں تو حوں جیوں پکڑ رہیا ہے تن، یو بھی
ماتی کا کوٹ ہے کولک کرے گا جتن۔ عشق نے
بہوتاں کے ایسے کوٹ لیا ہے، لیا سو اجھوں کسے پھرا
نہیں دیا ہے۔ توں عقل پادشاہ ہور اس کوٹ پر
بھروسا کیا ہے، کیا مست ہے اپے کیاں کا شراب
پیا ہے۔ کوٹ سو دلاں کا چلتا کوٹ، جس کوٹ پر
دشمن نہ کر سکی چوٹ۔ جس کوٹ کوں کوٹ کہیا جاے سو

---

واحے (ن)

کوں سنبھالنے تو اچھا ' یو آگ گھر کی بلا کوں جالنے تو اچھا - جیوں تیوں ڈلاوراں کوں جما کرنا ضرور ہے بہادراں کوں جما کرنا ضرور ہے - پادشاہ وو خوب جو لشکری کوں خوب کرجانے ' خوب لشکری کوں محبوب کر جانے - سانگ سوتی الو ترتے وارے ' یو غازی سرداں جیو دین ہارے - اگر کوئی منگتا کسی کا جیو لیوے جیو کوں جیو نہیں تو جیو کے بدل پیکا تو بھی دیوے - پیکا ہات تے نہیں دیا جاتا جیو کسی کا کیوں لیا جانا - جیو لینے کا بہت دل ' ہور پیکا دینا اپنا مشکل - اگر توں منگتا ہے کہ خلق تجے ملگے توتوں پیکاں کوں لکو مگک ' ہو تو پیکاں کوں ملکتا تو تج سوں ہرگز نارھسی ونگ ' کام سب ہوے کا بھلگ - پادشاہاں کوں لشکر دیچہ بڑا مال جس پادشاہ کے خزانے میں یو مال ' وو بادشاہ دائم خوش حال اس پادشاہ کوں دائم فتح جا کے ترواز خاطر قرار - ریاستی کام تج کر لشکر اپنا سج کر لشکر کے دل سوں دل سالنا ' پھتریاں کا کوٹ کیا کام آتا خوب دلاں کا کوٹ بالنا - جس پادشاہ کوں خوب دلاں کا کوٹ نہیں ' اس پادشاہ کوں اوٹ نہیں - پھتریاں کا کوٹ کوڑی میں اوڑ جاتا ' لس کے آسرے کوں آتا بہار کوئی چوڑاں ہارا اچھے تو دو دیس کوٹ میں جانا ' نہیں جب کوٹ میں جانا کیا ماتا ' منت دل میں فکر ایسی نا لیانا لشکر میں سو کوب ' جانو ہات میں پالہ کرڈنے موت ہو

یو دونو کئے تو مشکل ہے پھر آنا ہات - عقل دیا ہے
خدا نے آکسی کوں بڑا نک ، پادشاہاں کوں تدبیر کرنا واجب
ہے ولایت ہاتھہ میں ہے انگ - عشق کے انکھے عقل کوں
کیتا گمان ، وہیچ قصا کہ ہتی کوں کل چڑی ضمان - عشق
کوں کون پتیایا ہے بھوتاں کوں لوٹیا بھوتاں کوں ننگایا
ہے - دنیا تماشے کی تہار ہے ، وہی بھلا جو اپنے تہار
ہشیار ہے - لوگاں اتال بہت پھسلا کھانے ملے ہیں آوا سوا
ولے وقت کوں کام آن ہارا ہے سو اپنا خدا ، اپنی عقل
اپنی ہمت اپنا لہوا - یو مصحف کی آیت ہے سن ، سمج
ہور دل میں رکھہ حتی ، کم من فیئۃ قلیلۃ غلبت فیۃ کثیرۃ -
یعنی کوئی مرد ہیں جیو کوں عزت پروارے ہیں ، تھوڑیاں
نے بھوتاں کوں مارے ہیں - کیا کروں بولیا دل ہوا داغ
کہ کئے ہیں وما علی الرسول الا البلاغ - یعنی صاحب کا یو کام
ہے جو بولے راست راس ، پیلا ر اس پر عمل کرنا ہے سنن
ہارے پاس - اتا لیچتے اپس کوں سنبھال رکھہ ، خوب لوگاں
ملانے پر خیال رکھہ - خوب لوگاں ایکچ بار ملیں گے ،
چھتے چنتے کتیک دیساں کوں دو چار ہزار ملیں گے -
اگر فتح ہے تو بھی دشمن کوں موں پرتے ڈالنے کوں کوئی
ہونا نیچ ، واگر خدا نا کرے شکست ہوئی تو بھی - ابھالتے کوں
کوئی ہونا نیچ - اگر یک جاگا ہور ہارتا ، تو دوسری جاگا جاکر (ن) لہوا سارتا -
اگر دشمن کی فتح ہور شکست تے دل دو رہم نہیں ، تو
کیا اپنے گھر کا بی غم نہیں - اپس کوں ہور اپنے ملک

(ن) چاکر -

تمام لگیا وھاں کام ھوا جیو اس کام پر دھرے ،
فرصت ہے لگی کچھ کرلے - عشق بادشاہ بہت مست بہت
زبردست - مسمع کوں پڑیا کو اچھلنا عقل کا کام نہیں ، پھر وسا
اس پر پہا کر لچھلنا عقل کا کام نہیں پھر یا تو اسے
منا کرنے ھارا کوں ہے ، بڑے کوں نھلا کرن ھارا کوں ہے -
دنیا ہے تو رہا کچھ فکر کرنا - ہر کوئی بہانت کر پادشاھاں
پاس آتا ، بادشاہ لباس کر کدھر جاتا یک وقت ٹوٹیا تو
جوڑنا کوں ، پادشاہ نہاٹیا تو جوڑتا کوں - غلیم لگی
گیا کا م جاتے اپنیچ لوگاں تو دشمن ہو اتے - لوٹتے لٹاتے
ہزاراں ہزار بلایاں لیاتے اول اپنے لوکا دم تے تو ڑ تا ،
پچھیں دشمن کی فکر کرنا کوں پادشاہ سال دھی جوں
نبات کر سلامت گیا ، جوں لگلیا تھا تیوں امانت گیا -
البتہ لٹاے ہیں ، پامعلس ہو کر گیا یا پکڑ لیائے ہیں -
بادشاھاں کوں ہتی جوشی اتلاح شکھ بھی ہے ، جتنا
نیک اتکام بہ بھی ہے - بادشاہ تو لگیم جو لشکر گھوڑے ہتی
ہے ، سب نہاٹے پچھیں کیا پادشاھاں کی عزت رہتی ہے -
مالی جیتا جیتا ہے ، ولے جھاڑ پیڑ تے اکھڑے پچھیں کیا
پلتا ہے شیشہ پھوٹے پچھیں جوڑتا نہیں پرکٹھوے پچھیں
جناور اڑتا نہیں - ہو بات دانش کا معنا اس بات کوں فاستا
کوں ، اسمان تنگ پڑیا بوجیں تھا متا کوں - جوس کی
پل ٹوٹے تو یکا یک باندھی جاتی ہے ، ولایت گئے پچھیں
بھی ہات اتی ہے - جیوں کمان کا تیر جوں دولے سو بات

کرے، نر جوت اچھے وہ بھی حوت دھرے - تو کش
کنڈی کا عالم (ن) دو ایچہ ہیں کہ الناس علیٰ دین ملوکھم
بادشاہاں دھرے ترکش بنداں ترکش بنداں کوں اپنوں
بات دکھلانا، اپنو ترکش بندی پر ایانا - اپنو دیتا
بنداں تو ترکش بند کا دل قوت پکڑتا ہے، تو ترکش بند
اڑتا ہے، بہت یاری دیتی ہے آگ میں پڑتا ہے - جو
پادشاہانچ یو روش چھوڑے، تو کدھرتے ترکش بندی
کریں گے فکوڑے - جو کام پادشاہاں کوں بھاتا ہے، عالم سب
اسیچ کام پر آتا ہے - ہو کوئی جو کام کرتا ہے سو
پادشاہاں کوں رجھانے خاطر کرتا ہے، پادشاہاں کوں
خوش آنے خاطر کرتا ہے، اپنی مراد پانے خاطر کرتا ہے -
پادشاہاں مظہر اعظم ہے، خدا سب کچھہ دیا ہے کیا کم ہے -
جس کام پر قصد دھرتا ہے وو کام کرتا ہے کہ یاں
جسے خدا دیا اُسے کوی نیں لیا اخا رہ، عربی میں کہے ہیں کہ
العاقل تکفیہ الاشارہ - اِس بات میں کہی وہی مہارت،
تو دکھنی میں بہی بولے ہیں کہ تتو کون تومنی
تیزی کوں اشارت - جن نے خوب فکر کیا اس کا کام
ہوا خوب، کہاوت ہے طالب را مطلوب - یوں کچھہ ہوے
تو پادشاہی کا سودا ہے، اپنا حکم اپنی دوا ہی کا
سودا ہے - جن نے یوں کیا اُس کا نام ہوا، جاں عسق

---

(ن) آدم

تدبیر کا پیچھے تو ار کر لینا جھگڑ کر لانا - سال میں یک
کر زمین تو بھی فکر کرنا جو ہات آوے کچھ بھی لینا
تا سال خالی نہ جاوے - جن نے چار تھلیاں کوں سمبتا و و
بڑا ہوا ' چار بڑیاں میں اپی اپی کھڑا ہوا - بڑے ہوے
ہیں سو سعی کرتے کرتے ہوئے ہیں ' ہمت دھرتے دھرتے
ہوئے ہیں - کرکوت لینا ملک لینا اوک کا ملک ایک کوں
دینا یو بادشاہانہ کا کام ہے ' اس خوشی کی لذت دوسریاں
پر حرام ہے - کوں اصلی اس خوشی پر ہے ' کسے یو خوشی
میسر ہے - خوب دوب خوب کھانا ' خوب لہرا خوب کھوڑا '
یو سب کسے میسر ہے تھوڑا تھوڑا - پادشاہاں نے اپنی
خوشی کا بسرنا اپنی خوشی کی کچھ فکر کرنا - جو
پادشاہ ' تو عالم پناہ ' جو ظل اللہ تو صاحب سپاہ - پادشاہاں
سب تے بڑے سب تے معتبر انو کی خوشی ہور دوسریاں
کی خوشی کیوں ہوے برابر پادشاہاں تیر ترکش کمان
اپنا سر اپنے سلکمات لے کر مستعد ہو کر ' سب کوں
دلاسا دے کر ' مہابت سوں صلابت سوں - ہموں ترکش
بندی کا قاعدہ ہے جس بات میں ترکش بنداں کوں فائدہ
ہے خوب نمائش سوں ' خوب آرائش سوں بہار انا بہار آئے تو
غافل نہ ہونا ہشیار انا - اپنی مردی کا سلکھار اپے دکھلانا '
اپنے لشکر کوں دکھلانا - دسرداں کوں دکھ آمس آوے
ترکش بندی ۲ ہوس آوے ترکش بند ترکش بندی

ایسے کاماں ہوئے دحل، انو میں کیا ساتی اچھے کی عقل - جوہردار لوگاں ہات تے جاتے ہیں تو وقت پر کیا کنکر پہتر کام آتے ہیں - خوب لوگاں جائیں گے، پچھویں کیا برے کام آئیں گے - خوب لوگاں تے ملتا ہے ملک ہور مال، خوب لوگاں رکھتے ہیں ملک کوں سنبھال - جسے توں کچھ صاحب سوں دیا، اسے توں اپنا کیا - مشہور ہے کہ جدہر ہنتی دوئی، اودھر سب کوئی - جسے توں اپنا کیا وچہ تیرا، ہر کسی کوں نکو جاں کہ یو وقت پر ہے میرا - عاقل آگیچ جانتا، ناداں پچھیں تے پہچانتا - اپنیاں کوں اپنے کرنا، اپنیاں تے مال دریغ نا دھرنا - اپنے سو اپنے، پرائے سو پرائے، پرایاں کوں اپنیا میں کیوں لیایا جائے - اپنیاں میں بہت تواضع بہت تعظیم، بوے سو نوے قدیم سو قدیم - کہیچ ہیں کہ اول خویش بعد از درویش - اتال سب خوش دستے ولے سن رے دیوا، گھر کوں دیوا تو مسجد کوں دیوا - یو و قصہ کہ چار ملائی چوبے اٹے سدو گھر کی ریت، بیچار کے آکر کیا گئے گھر کے گائیں گیت - آشنا کوں جانتا بیگانے کوں پچھانتا - دنیا میں اپنایت خوب ہے، اپنا یت غایت خوب ہے - مال ملانے منگتا تو مال ملاتیاں کوں منگ، دلیر لوگ ماتے ہتیاں کوں منگ، خدا ہور رسول کے بہاتیاں کوں منگ، ریجھتے ہور ریجھاتیاں کوں منگ - کچھ مشکل پڑے بغیر خوب لوگاں پچھانے نہیں جاتے، وقت پر سب کوئی کام نہیں آتے - پادشاہ نے ہریک ملک تدبیر میں پڑ کر لینا،

هوے ولے خوب اچھلا ' بہت کام کے دلاور اور خوب اچھلا
ہو ایک ہزاراں پر اتھے ' ایسے لوکاں ملے تو دشمن کا مد
تئیں ' دشمن کا لشکر بیتے بھوتاں میں تھوڑے بڑے دل
جاتے تھوڑیاں میں بہت بڑے کام نہیں اتے ' ابھوب مر
وقت لمانے سمجھوں تھوڑیاں میں بھو تنجہ تھوڑے ہوتے'
کام مشکل ہوتا بات کی روڑے ہوتے جو کوئی ہمت کے
میداں میں رہے کھڑا اس کے آنگے خدائی بڑا
خدا بوی ہملا کوں ہماری ہمت آزماتا ہے ' خدا کوں
بھی ہمتکا بہت کام ہواتا ہے ہر ایک کام ا پے
سلجھا لتا آتا ہے نہیں تو کہا ہملا نے سلجوا لیا جاتا ہے
اگر ووجہ ہے سلجھا نکھارا ' تو مرداں کوں ہمت بغیر
کیا چارا اگر ہمیں دمون پر ہمت کو نہیں دامے ' تو
ہملا پو بڑیا ہے لکہ خدا ھاسے - وو بوٹھیا ہے ازما نے '
هور ہملا میں اپنے ہما نے ھواں ای عجب مزہ ہیں
بہت کوئی بڑے ذرہ ہیں کسی کی بات کوں یہاں تھالوں
لا ہ ہونا اپنی تعریف اپوچ کرنا راحوب بھی دراصل
ماھری کی نقالی ہے ' قوت کچھ اور ہے قوت کی کچھ
هور حالی شالی ہے - راجوتاں صرورت کی حکایتاں ہیں ' آخر
اہ واجہ کام ارے کا باقی باداں ہیں - ہدھر چلتا ' اودھر اول
پاؤں آتھتہ آخر لہو مع ہر قال تھا لوکاں خوب جوھر دار لوکاں
کون بسر نے ' بھترے ہور کلکرے سو جمار (ن) کرتے - حلوں میں

---

(ن) جمع -

تے کچھہ مختصر کام لینا، نھنے آدمی کے ہات بڑا کام نا دینا۔ آدمی کی ذات سے جیوں تیوں کام چلاتا ہے، ولے کام کے وقت جاں کام پڑتا ہے وہاں دغا کھاتا ہے، گھابرا ہوتا ہے، گنواتا جاتا ہے۔ تقوا قرار نیں اچھتا، ہمت نکل جانی دل یک تھار نیں اچھتا۔ دیکھا دیکھی تقلید کام سرانجام کوں انپڑنا مسکل، ننگ نام کوں اپڑنا مسکل۔ کام نا تمام، ادنتری سکھیا سو کام۔ آدمی ہی بات کرتا ہے، ہر ایک کام کوں سو رات کرتا ہے۔ پاچ ہور کاچ دونو ہرے ہیں، ولے دانس منداں بہاں فرق کرے ہیں۔ کاچ میں کیا پاچ کا جھلک جھلکے گا کنکے میں موتی کا ڈھلک ڈھلکے گا۔ گرچہ ہم رنگ ہیں کنکا ہور موتی، ولے موتی کی جوت کنکے میں نیں ہوتی۔ پانی سب اکیچہ جنس ہے سب جاگا بہتا ہارا، پئی تو معلوم ہوتا ہے کئیں میٹھا کئیں کھارا۔

القصہ اگر تمہیں کچھہ زور اچھیگا تو عشق تجھہ سوں صلح پر ہوے گا راضی، وگر زور تجھہ میں نا اچسی تو عشق البتہ تجھہ پر کرے گا دست درازی، ہسیار ہو تو کچھہ کا کچہ ہوے گا تالیچہ تے کر کچھہ کار سازی۔ جاں تے دشمن نے مطلق زبوں پایا، پنچھیں دگا دیا۔ دسرا اگر دشمن ہوا تو سہل ہے، ولے اپنا دشمن اپی ہونا بہت جہل ہے۔ لوکاں تھوڑے ہوے تو

یو دانم جئے سو لوگاں یو کاماں کئے سو لوگاں اُنو
کوں خدا جانتا خلق خدا جانتا، نہیں تو چپ کسی کوئی
کیوں ماذا لیتے دیتے الوکوں خوب نہیں کہتے یہاں
دئے لئے تعیر بلدے ہور رہتے مشقت ہور ہمت تے ہوتا
کام، یو کام بہت بڑا کچھ ہے کام، اول کام اخر کام
سب کوں کام سوتچھ ہے کام خدا بھی کامیچھ دھرتا
ہے عالم بھی اس کامیچھ سوں کام کرتا ہے جن نے
جو کچھہ پایا سو ہمت ہور تدبر سوں پایا، دولت
کوئی ماں کے پیٹ میں تے نہیں لیا یا بڑا ہوتے ملگتا
ہے تو بڑے لوگاں کوں پیدا کر، بڑے لوگاں تے کیا ہوے
کا گھرے* لوگاں کوں پیدا کر بڑے لوگاں کی بڑی فکر
بڑی دھانوں بڑے لوگاں کی عقل اس حد لگی دوڑتی جاں
لگ خدا کا ناتوں نہنے لوگاں کے ہات تے کیوں ہووے
کا بڑا کام توں عقل پادشاہ یو تجھے بہتر ہے قدم تجھی
روش ہے تمام یو دولاں لوکاں رکھے ہیں جن جن سکلائی
بد دھلیر تلک گھر گھٹ کے دوڑ ماری لگی بگولا ہزار
پر دھرے کا تو کیا بھری کا کام کرے کا جتنا تیر
ہوئے سوئی تو کیا شمشیر کے برابر ہووی ملی کوں
باگ کا کس آئے کا، لالتا کا چیتے کے جیانب بھاے کا
کھلتا ہتی کے کام سارے کا سیاہ گوش شرزے کے ابھانے
سارے کا بڑے ادمی کوں بڑا کام فرمانا نہنے ادمی کا
کام گھر میں آنا جانا بھرے لانا لے جانا نہنے آدمی

---

* (ن) گھرے

توں صادب سپاہ ' تجے واجب ہے چن چن کر خوب لوگاں
ملانا ' ایک جا گا نہیں ' دل پھبنا نو یک جاگا دھندا اچانا۔
دسمن تے مکھ نا موڑنا ' ایوا ھات کا نا چھوڑنا - لیوے
تیچ بادشاھی آئی ' اگے دی اہواج کرے گا رہنمائی - لیوے
کوں دے ست ' پچھیں کیوں مرنی دہت - دل گھٹ
اچھنا ' مرد کوں ہوے کا چت اچھنا - یکھاد ے وقت
خدا نا کرے اگر راجوت اڑے ' پچھیں تو لیوے سو نچھ
کام آ پڑے - لیوے کوں زور اچھے گا تو راجوت چلے گی ،
نہیں تو راجوت کیڑی نارھسی آخر تلے گی - اگر راجو تیچھ
تے بادشاھی آئی تو سب کوئی کرنا ' کوئی نا گزرتا
لیوے کے سر سہرا ، لیوے تی عزت نیرا - جیکچھ دلاے سودلا'
دلاور لوگ ملا - پادشاھاں کوں ذہاتنے کا نیں پھبتا بل '
چھوڑ تا کوں دھر جائیں گے نکل ' یہاں تو واجب ہے
کچھیچ کرنا عقل - پادشاھاں کا کام دل جوڑنا ہے دل
سوں پر دل توڑنا ہے - یو دو دبس کی دنیا کوئی
دیکھیا کوئی سنیا یاں کچھ کرنا ہے ، اگر ہزار برس جیوے
تو بی آخر مرنا ہے ' دنیا میں آنا ہے ناؤں چھوڑ جانا ہے۔
اگے کے لوگاں آنہارے ''ناؤنچھ پوچھتے آتے ' مرد کے ناتوں
تیچ مرد کوں پاتے ' برا کر جانتے اعتقاد لیاتے - مرد
اپنے دانوں پر بہوت گرم اچھنا نہ سرد ' فارسی میں بھی
کتے ہیں کہ نام مرد بہ از مرد - ایسے زندہ دلاں کوں
موے نہیں کتے ہیں ' خراب ہوئے نہیں کتے ہیں۔

اتلا لشکر سج کر' کیا ھوا جو پالیھ لاک جوڑے' کام کے
لوگاں بہت تھوڑے کام کے لوگاں کا بات میں نرے ھیں
کام کے لوگاں کیا بازار میں کہڑے ھیں کام کا آدمی
ہزار میں ڈھونڈے تو ایک ملتا' اصل یک سرے پالیغ
پر ھلتا ولے عزت بہت ملکتا' حرمت بہت ملکتا
جو اهل ھے اس کے اگے یو کھانا پینا سہل ھے بھلے
لوگاں کی بوجھ ھے گت' فارسی میں کتے' اول عزت
دویم نعمت اصیل مہر و محبت کا بھوکا اصیل شفقت
ہور مروت کا بھوکا جو بادشاہ اصیلاں کوں ملکتا اُسے
کچھہ خفا نیں' کہ بولے ھیں اصل تے کچھہ خطا نہیں'
کم ذات تے وفا نہیں کام نرے بعد کس کا ذات دس
نہیں آتا' بھلا ہور برا اصیل ہور کم ذات دس نہیں
اتا سبھج بڑیاں باتاں کرتے' یک بات کوں سو حکایتاں
کرتے جس ادمی میں بہت اچھے کا گیان' اُسیچ میں
کچھہ ھے بھلے برے کی پیچھان ادمی بہت برا گوہر
اس گوہر کوں پرکنا ہر کسی کا کام نیں ہر کسی میں
یو ہور بیلی یو نازک فام نیں یو خدا کا دینا ھے
یاں کیا زوراں سوں لینا ھے اصیل کی بلا دور اصیل
تے صاحب شرم حضور اصیل لوگ بادشاہاں کوں بہت ھیں
ضرور اصیل پیکاں پر نظر نیں کرتا اصیل اپنی شرم
کوں مرتا' اپنے نیم دھرم کوں مرتا جو کچھہ ھوتا خدا
کا بھاتا' برا وقت کیا دوپہلا کر آتا توں عقل بادشاہ'

اپنی سوراب دھرتا، کچھ احرب کی فکر نیں کرتا - وو اللہ الاباد کی تہار ہے، یہاں تے وہاں جانے کیا بار ہے - یو بات ہے جوں لوگاں آتے ہیں تیوں چل جاتے ہیں، جیسا یہاں کرتے ہیں، ویسا وہاں پاتے ہیں - یہاں اچھکریچ اپنا گھر واں بندھانا ہے، ایک دیس نحقیق یہاں تے واں جانا ہے - ہمیں یہاں آے ہیں وہاں کے کچھہ کام کرنے خاطر، ناں اچھہ کر وہاں کے کام دام کرنے خاطر - جنے بو فام کیا، اُنے کچھہ کام کیا - عاقل پر اپتا سمجھہ کر کچھہ نا کرنے تیے بہت کچھہ لازم آیا ہے، یا جاہل ہے یا سیطاں بات ماریا ہے، یا دیوانہ ہے یا حضرت پر ایمان نہیں لیایا ہے — نیں تو کیا معنی دھرنا ہے اتنا عقل دھرے، سمجّے ہور نہ کرے - جو کوئی عیں جاگا پر دغا کھائیے جیتا عقل اچھے تو بہی اُسے عاقل کہیا نہ جائیے - اگر تجھ میں کچھ پہچاں ہے، تو تیرا نفسیچ تیرا سیطاں ہے - سینے میں سیطاں، کیوں آوے یاد رحماں - اگر انساں ہے تو اپس کوں ہور اپنے شیطاں کوں پچھانے، یو دسمن اسے دوست کر نہ جانے -

القصہ زورآور سوں لگیا ہے کام، اتاں یہاں بہت ہونا عقل بہت ہونا فام - زور آور کوں زور سوں نا ھنکارنا، زور آور کوں ھنر سوں مارنا - اتالیچہ تے کچھہ سمجھ کر

ڈرتے تھے سو اوکاں کوں کفر منے لیایا تو اس وقت موسیٰ
نے سامری کوں بد دعا کیا ' خدا کوں خوش نہیں لگیا
خدا نے موسیٰ کوں منا کیا کہ وو سمی ہے اُسے
بد دعاں نکو کر اُس بد دعا کرنے اگر چہ اِن خطا کیا
توں اُسے خطا نکو کر درگزر یہاں تے معلوم ہوتا ہے
کہ سخی پر کسی کی بد دعا چلسی نا سخی دشمن
کے ہلاے ہلسی نا ' سخی سخاوت کے دریا میں ہے
کسی کی آگ سوں جلسی نا سب میں بڑی عبادت سو
سخاوت ہے ' جس میں سخاوت ہے اُسیچ منے شجاعت ہے
سخاوت نا اچھکر اگر کوئی شجاعت کی بات کرے
تو غلط جاننا ہے ' شجاعت سخاوت سوں پچھانتا ہے شوم
کوں سخاوت کا لذت معلوم نیں اچھتا شجاع ہر گز
شوم نیں اچھتا شجاع جنوں پر نیں نظر کرتا سو زر
پر کیا نظر کرے گا شجاع اپنے جانوں کا عاشق ہے
وو سیم و زر کیا کرے گا دنیا مہماں ہے کیا تھش
سیم ہور زر یو سیم ہور زر صدقہ ہے ایک تل کی
خوشی پر - اپنے کئے پچھیں پھیکا جائے گا ولے ناؤں
جاسی نا ' ناؤں کام اوے گا نیک کام آسی نا سخاوت
بہت بڑی دست ہے کر جان، سخاوت ہر دو جہان کا
پشتی بان ' سخاوت میں دین سخاوت میں دنیا
سخاوت میں ایمان اس دنیا میں دو دیس خاطر

عیں لینا ہے - لوگاں کتے عیں دبتے ہیں، دیبے میں لیتے ہیں - دنیا دو دیس کی کچھہ دینا لبناح کام آوے گا، کسی کوں کچھہ دیاح کام آوے گا - حدیث بی یوں آئي ہے کہ "السخی حبیب الله ولوکاں فاسقا و بحیل عدوالله ولوکاں راهدا" یعنی سخی اگر فاسق ہے تو بہی خدا کا اُس پر پیار ہے، ہور بخیل اگر عابد ہے تو بہی اُس تے بیزار ہے - جھاڑ کوں پہل ہونا پہول کوں باس، جس جھاڑ کوں پہول نہ پہل اُس جہاڑ کی کسے کیا آس - وو جھاڑ اپیچ نراس، کوں آوے گا اُس جہاڑ پاس - وو جہاڑ کسے نیں دہاتا سو کیا نو جلانے کام آتا، آگ لانے کام آتا - جس ہات میں سخاوت نہیں سو ہات ہے، نہ وو ہات ہے - جس دل میں ہمت نہیں سو گل ہے نہ وو دل ہے - جس نظر میں اثر نہیں سو پہتر ہے، نہ وو نظر ہے - فلانے کی بلانے پر نظر ہوئی کتے وو نظر کار ہے، ہر کسی اُس نظر کی خبر کاں ہے - دل کوں دریا کتے ہور قطرہ حوش نہیں کہاتا، ہات کوں بادل کتے ہور بنہ بہار نیں آتا - بات کوں موتی کتے ہور کوڑی کا کام نہیں کرتی، و ہیچہ بات موتی جو موتی کا قیمت دہرتی - کسے کچھہ دینا کتے سو اول باتیچ دینا ہے، اُس باتیچ میں مانک موتی لینا ہے - جس باتیچ میں دریا ہے، اُس میں سب بہریا ہے - سامري نے موسیٰ کا دیں پہرایا، مسلمان

وویوں چلتا جواپلی صاحبی در کوئی دول لا دھرے صاحب جو
صاحبی کرنی لا جانے تو نفر کیا کرے ۔ صاحب نے نفر کا دل
ھاتھ لیتا ہے ' جوں جوں نفرلی دسے تیوں تیوں کچھہ
دیتا ہے تا نفر کچھہ اُس پکڑے ' ہر یک کام کا ھوس پکڑے
نفر تے کچھہ کام ہو آوے صاحب کا بی نام ہو اوے۔ جو اتنے
پر بھی نفر نفرائی پر نا کرے قرار ' تو ایسے نفر کوں جل
دانی نا ملے واں گردن مار ۔

القصہ عشق پادشاہ سوں صلح صلاح کئے ہیں کر بی غم
نا اچھنا ' ہرچند بھاگ بھروسا کئے ہیں کر بےغم نا اچھنا
اپے اپلی حاکا کم نا اچھنا بہت ھشیار اچھنا درھم نا اچھنا
تمرے پاس بی صبر و شکیب طاقت و قرار ' آرام راحت ' نشاط
آسودگی فراغت اسائش خوش دلی خوشی خورمی ' عیش عشرت
بہجت شادمانی ' یہ ضو بہت خوب وزیراں ھیں صاحب ہمت
صاحب دانش صاحب رائے ' صاحب شمشیر صاحب تدبیرلی ہیں۔
اینو کا دل ھات لے ' انو کی موں کی بات لے۔ اینو سوں قول
قرار اچھہ ' اینو کوں یک وقت کر کہ مار اچھہ ' جو تیرے دل میں
ہے اس پر اُس کوں اختیار کر اچھہ۔ عشق پادشاہ بہت ہے
ور زور ' تیرا عالم کچھہ ھور۔ ھوتا ہے تقدیر کا کرنا ولے رد
تدبیر نا دسرتا ۔ جیتے دنیا میں آئے ' انو میں دو حلیاں لے
جینی کھاے جلے جان کر غفلت میں پڑیا کچھہ نس کیا '
جلے اچھ کر تیں کھایا کسے کچھہ نہیں دیا یو دیتا ہے سو

کیا منگتا، صاحب کا ظفر، صاحب کا فتح ہوئے تو مراد کوں انپڑے نفر۔ حتی فکر صاحب کوں ہے اُس تے زیاست فکر نفر کوں اچھنا، ایسا نفر گھر کی نگہ داشتی کرنے کوں اچھنا۔ گھر کی خاطر صاحب کوں غم کیا مانا، گھر کے دھندے دل صاحب پرگم کیا مانا ــ صاحب کوں فکر کچھہ بھار کی بڑے کام کوں اچھنا ہے، صاحب کوں فکر کچھہ زیاستی مال ملک ننگ و نام کوں اچھنا ہے ــ صاحب کوں جو گھر کے دھندے کی ذکر، پچھیں ننگ نام کی کوں کرنا فکر ــ صاحب اپے آسودہ اچھنے نفر کوں ملانا، صاحبیچ دھندے میں پڑیا تو نفر کیا کام آتا ــ پھکٹ کھاتا، نہیں سو تعادے لیاتا ــ ایسے نفر پیکے ستر۔ عیاری نفر ایسے نفر بغیر سرنگا، ایسے نفر نہیں اچھیا تو بلا کے کوئی کیا کریگا ــ ایسے نفر کوں چولے میں دھاؤ، ایسے نفر کوں آگ لا جلاؤ ــ نفر میں کچھہ فر اچھنا، نفر کوں ہر ایک کام میں ظفر اچھنا ــ نفر تے صاحب کا نیک نام، نفر تے صاحب بدنام، جو نفر نفرائی نیں سمجھیا اُس نفر تے کیا ہوے کام ــ صاحب کوں صاحبی سہانا بہت مسکل ہے، نفر کوں نفرائی آنا بہت مسکل ہے ــ صاحب وہیچہ جسے صاحبی کرنی آئی، نفر وہیچہ جو کر جانتا ہے نفرائی ــ "رام" جیسا صاحب آے تو ہنونت جیسا نفر پیدا ہوے، دریا ہوکر بیٹھے کوئی تو وہاں آپے گوہر پیدا ہوے ــ صاحب نے صاحبی کی جھڑتی دینا، نفر کنے بی نفرائی کی جھڑتی لینا ــ جو صاحب ہے

ہاتھہ نیں آتی یو حدیث تو فکر کوں کئیں کا کئیں لے جاتی اس تھار عاقل کی عقل کوں قرار نہیں ہے' یو ایس رہنے کی تھار نہیں ہے خدا یو کام راست لاوے' کسی کس کے بھانے میں نا بھاوے جیتی دوستی جیتی یاری اچھی تو بی' جیتی محبت' جیتی مروت جتی دل داری اچھی تو بی' اپے اپلی جا کا بہت ساڑ چت رہنا' جو کوئی اپلی دوستی دکھلاوے تو اپے بی دو ستیچہ ہی کہنا جوں حافظ کتا ہے سگھڑ چتر سبحان غیب کی بات بول ہارا' با دوستاں تلطف نا دشمناں مدارا" موں پر بھتیچہ دوستی دھر نا موں پر اُس تے بی محبت کیاں چار با تاں ز نا ستیچہ کر ؟ اُس کے اودھر تے خوب آتا' تو ہمارے ادھر تے بی خوب آتا' نہیں تو چار باتاں کر تے ہمارا کیا جاتا — فرد — دل را بدل رہ است دریں گنبد سپہر

از سوے کینہ کینہ وراز سوے مہر مہر

مقصود جاں اچھوتاں ولے موں پر جاں کوں جاں غرض اپی اپلی سمجھہ سوں اچھے تو برا نہیں ہے' اپنا تمام کم سمج سوں اچھے تو کچھہ ڈرا نہیں ہے ہوشیاری مرداں کوں بہت پیاری جوں دکھیں میں چلیا ہے کہ میاں ستے دنیا میں رہتے جاں کوں جاں کی نیں کتے اس گردش فلک میں کیا جانے کیا ہونا یک پلک میں کیا جانے کیا ہوتا — یو بی دل سلی اچھے گی شاید' شب حاملہ است فردا چہ زاید — نظر

جو کچھہ بادشاھاں کے دل پر آتا' وو کس تے رکھیا
نہیں جاتا۔ جو آگ پر پارا چلتا' تو سو کا ھور گیلامل جلتا۔
شراب کے اثر کا نتیجہ آخر خواری ہے' ھلا کی ھور خواری
ہے۔ اس مستی کا وقت تو بہی میسر نہیں آتا' پچھیں خواری
کے کھینچا کھینچی تے جیو جاتا۔ جو کوئی نیک ہے' اُسے
سمجھنا واجب ہے دنیا کاند' جو فارسی میں کہیا ہے کہ ابن
محنت نآں راحت نمی آرزد۔ ایسی مستی سوں ضرور ڈرنا
لگتا ہے' بہت حذر کرنا لگتا ہے۔ آسودگی سوں جینا ھور
تھوڑا کھانا بہت غنیمت ہے' اگر کوئی سمجھیے تا تو اس بات
کا ماننا بہت غنیمت ہے۔ بہت کھا کر یو دکھہ بسانا' اولیچہ
تے تھوڑا نا کھانا۔ توں بہوت کھائے کر بہت مروتا ہے' ولے
بہت کہا نا کسے حروتا ہے۔ مست ھتی پادساہ ھور ناگ' یو
تینو بہی ایک جنس کی آگ' اس آگ میں پڑے سوں تھوڑے
کوئی سلامت بہار آے' بہت جل راک ھوے اس اگیچہ میں
سہا ئے۔ آگ کی جنس تک غافل ھوئے تو جالیچہ گی' راک
کر کر اُچھالیچہ گی۔ زور آور کا پیار' گھڑی میں پھر تے
نیں بار۔ پادساھاں اس دنیا خاطر اپنے باپ ھور بھائی
تے نیں گزر تے' اتال دوسریاں کا انو کوں کیا ملاحظہ
دوسریاں سوں قول و قرار کیوں کرتے۔ دانشمنداں
اندیشہ اندیشتے بہت دور' ھور حدیث یوں ہے کہ " الدنیا
کذب لا یحصل الاالدور " یعنی دنیا جھوٹ ہے ھور جھوٹ بغیر

دایم دوست دار اچھو غرض نا مراد کیا منگتا ہے
مراد اپنا کیا منگتا ہے امداد حس پر مشکل ہے اُسے
کیا ھونا آسانی' بقول اہل هند پیاسا کیا منگتا پانی
دانا کی تدبیر بہت دور جاتی ہے معنے یہاں بڑی فکر آتی
ہے مقصود یوں معبت لانے کیا ہے خدا جانے کیا ہے تونگی
دانش کا اوتیل بد کوں کھلی جا دستا ہے اچھوں مقصود
مانیں خوف و رجا دستا ہے دانا اپنا دور دیکھتا ہے کہ ہر
کس کی عقل کی نظر وہاں کام نہیں کرتی ایکہیچ بات
میں ہزار منزل ہے کام نہیں کرتی کہے ہیں اہل فہم
کہ دل میں بادشاهاں کا بہت اچھنا سہم بولے ہیں اہل
سلوک کہ ' لا وفا للملوک' جوں شراب کا امر تیوں بادشاہ
کا پیار' ایسے پیار کوں کیا اعتبار دل میں اترے تل میں جڑے'
ایسی جا کا هوشیار اچھو کئی ہیں پڑے ایسے پیار کوں
نا پتیانا ' ایسے پر مغرور ہو نا جانا جڑھتے وقت وو خوشی
ہور اُترتے وقت دو جفا ' نعوذ باللہ آدمی کی ذات تل میں
سہنا ہوے خفا آدمی کا دل سو کتنا جو سو سے
جفا آتنا آدمی ہور یک دم اس پر بھی ہزار ہزار غم
بادشاہاں کوں کس کے غم کا کیا خبر' داکہ ظالم کا کیا خبر
حوں حافظ کتا ہے بہت —

خفتہ بر سنجاب شاہی ناز نینے را چہ غم
گر ز خار و خارہ سازد بستر بالین غریب

اُس مکر سوں پھر آوے گا وو کیا ایسے کاماں تے پچھیں جاوے گا - میں کتا ہوں تجے ' توں تو عقل ہے ' ولے مجے یوں دستا کہ آخر کچھ حلل ہے - یو نظر کا آنا جا نا ' یو خیال کوں سنگات لیانا یوں دل کوں پھسلانا ' ہور یو زمانہ - خدا خیر کرے ' کسی سوں نہ بیر کرے - مجے کچھ دھرکت نیں دستا ' کچھ گت بی دسنا - میری فکر میں یو ہرست نہیں آتا ' مجے نہیں بہا تا - میرے بول بہت تیکھے ' ولے داداياں کے دل میں رہتے - باقی سب تکرے کے کتیے ' جو صاحب کہے تو ہوے صاحب ہوے صاحب کتیے حرش آمدی کا یک بہ ' اے عقل بادشاہ میری بات جان پچھان کہ عشق بادشاہ آخر تجھ سوں اڑے گا تجھ میں ہور عشق میں کچھ قصہ کھڑ یگا ' کام مشکل پڑے گا - توں راحوت کر عسق سوں صلح کیا ہے ، عشق نے تجے بھاگ بھروسا دیا ہے - قول و قرار ہے کر کتا ہے ' ہمارے تمارے میانی میاں پرور دگار ہے کر کتا ہے - اپنی محبت اپنی ہمت دکھلایا ہے ' بہت اخلاص میں آیا ہے - پادشاہاں میں یو بی یک جنس کا مکر اچھتا ہے ' اس شکر میں زہر اچھتا ہے - خوب اگر یو قول و قرار ہے اس قول میں ہول نہیں تو واہ واہ اس تے کیا خوب اس تے کیا بہتر ' و اگر اس میں کچھ ہور فکر ہے تو نعوذ باللہ خدا پناہ دیوے ' آدمی سمجھیا کدھر کدھر - خدا کرے جو یو قول وقرار اچھو ' اس کا یو نبھ پیار اچھو ' یو لچھ دوست اچھو '

کا بیگ بیگ عقل پادشاہ عالم پناہ ظل‌اللہ صاحب سپاہ
کنے جاکر جیو لا کر اُس چور نے اُس حرام خور نے چاری کہا یہ
پچھاری کھایا انگھولی میں پانی لیا یا سب کھول کر کہا
مایا کہ نظر جو ہے کے شہر میں تے تایب ہوگیا تھا غایب
ہوگیا تھا کیا جانے کاں رہیا تھا سر آتش ایا ہے فتنہ
اُٹھا یا ہے عشق پادشاہ عالم پناہ کی پادشاہی میں تے یک گھر
گھالو دغاباز خیال نام نقاش کوں سنگیات لیایا ہے یو دونو
جنے مل کر سکتے ہیں جو دل کوں دیدار کے شہر کے اودھر
لے جاویں اُس بھرے شہر میں کچھہ فتنہ اٹھاویں اَور کے
ملک کوں خراب کریں ایک بلا لیا ویں لشکر سب نے جار
کوں جانتا ہے کس میں کیا ہے مگر مباداً کہیں کی بلا آوے
یو ملک ہمارے ہات تے جاوے اس بات کوں فکر تا خیر
کر بیگیچہ کچھ اُس کی تدبیر کر جو کرنا ہے سوکر آج کچھہ
بھلا برا ہوا تو پچھیں کیا علاج نہیں تو دیپچہ سرمٹی
مثل ہوتا بہت مھیلا جیبل مھیلا بیل کی لا سہکی زھوں پا کیلا
ہور فارسی میں بھی بولیا ہے سمجھا یا ہے سرہ (مصرع)
کہ علاج واقعہ پیش از وقوع باید کرد ۔ ایسیاں تے بھتیاں
کا گھر کیا زر گیا نہ ناؤں نہ نشاں رہیا اگر کچھہ دل
میں برائی لیاوے تو کیا عجب ہمارے لوگاں کو ہمارے
تے پھراوے تو کیا عجب جو کوئی اِس مکر سوں جا کر

خوش حال ہوکر ہات میں لے قلم اُسی دم، مس موہن کی صورت، خگ جیوں کی صورت، حسن دھن کی صورت، لکھہ کر دکھلایا، دل یکتیچ اُس حسن کی عجائب صورت پر مس ہر مورت پر عاشق ہوا وو نقش بھایا۔ اُس نقش کوں جیولایاسد کھویا بد کھویا آہ نالے بھرنے لگیا دیوانی دیوانی چالے کرنے لگیا۔ عقل ستیا ہیچ ہوا، کچھہ تھا سو کچھہ ہوا - طاقت گئی، صبوری نہ رہی - بے حواب ہوا، بےتاب ہوا - معسوق میں اپتی دوری عاشق میں کاں کی صبوری - نس دن کہتے حسن حسن، یوچہ لگی تھی اس کوں دھن - بیت -

بہت بے تاب ہے دل، دل منے کچھہ تاب نیں اُبریا

جگر میں لہو کہاں کا لہو کی جاگا آب نیں اُبریا

بارے آخر خیال ہور نظر سوں بچار کر دل شہر دیدار سوں عزم کیا، عزم حزم کیا - اُس وقت دل پاس یک وزیر تھا وہم اُس کا نام، دھرم اس کا کام، بوہم اس کا فام - فرد -

نزیک دل کے تو دل کا مراد سب آیا

یو دل کے کام منے وہم آ خلل بھایا

اُن نے سنیا کہ دل اتال جاتا ہے، آپ دل بھاتا ہے - ایسا اندیشا اندیشا اپی مارتا اپنے پاؤں پر تیسا - خیال ہور نظر کی بات کوں لگے گا، تو کیا ہمارے ہات کوں لگے گا - بھوتیچہ پکڑیا ہے اضطراب، آخر ملک سب کرے گا خراب - پروا نہیں کرتا تاج ہور تخت کا، کیا جانے کیا لکھا ہے بخت

الگی ھور کا تیرا ، جو کچھہ توں لیا سو تیرا

بارے القصہ نظر نے حسن کی دیا تھا خوش خبر دل کا دل یارا ۲
ھوا ملکہ تازہ تر دل کی دل میں بھری تھی آس اُس یاقوت
کی انگشتری تے انے لگی آب حیات کی باس دل کے دل
میں جو آیا ، خیال کوں نزدیک بلایا پوچھا کہ توں کیا
کام کرتا ہے کیا ھنر دھرتا ہے بیت ۔

اے یار آدمی اے اگر یار پاس تے
بھر بھر کے بات اُس سوں کرے عاشق اس تے

وو بات بہت سواد بھری ، جو بات وو نگار کری جیوں جیوں
سنتی تیوں تیوں بھاتی جو میں ھزار ھزار خوشی لاتی
معشوق کنے کا جو آدمی آتا وو بہت بھاتا اُس پر بی
بہت پیار آتا معشوں بول بیوجھے سو باتاں دل کا دلاسا ہے ،
یو باتاں پھر پھر پوچھنا پھر پھر سنا عاشق کا فعل خاصا
ہے جہاں جیو لگتا وھاں ان باتاں تے جیو نہیں بھکتا
بارے خیال بولیا کہ میں نقاش ھوں صورت نویس میں میرا
ناؤں ہے بہتر ھوں چتر چتر نا میرا کام ہے ۔ ایسا چتر
چتروں جو دیکھے سو نار ہے جو کوئی دیکھے سو شاباس
شاباس کہے بیت

خوش خیال نے اپس کے ھنر کی صفت کیا
عاقل اتھا تو جیو بھلانے یو گت کیا

دل کہیا کیا چتر نا سو چتر دیکھوں تیرا ھنر خیال

بی میٹھے نا ہوتا جو مکھیاں توڑ توڑ کھاویں - بھلا آدمی کچھ کرتا تو یو کچھ کوں کچھ پاتے ' کوتیاں کوں سلگ دئیے تو موں چاٹتے آتے - حکوئی ہیں سلوک ' جیساں سوں ویسے کرتے سلوک - نفر ہزار ہزار ہو تو بی صاحب نے اپنا داب رکھنا اپنا حساب رکھنا - توں حساب(ن) نکو چھوڑ' یہاں نکو خاطرہ کہ خدا بولیا - ومن یعمل مثقال ذرہ خیریرہ - خاں صاحب بی تیری ہے جان وعدہ ہے کتاب ہے' وہاں ذرے ذرے کا حساب ہے - لوگاں کھا کھا کہ جاتے دغا دے اُس پر آتے - یو عقل نہیں دیوانگی ہے' یو عقل نہیں نادانگی ہے - عاقل ہوکر کوئی دغا کھاتا ہے' جاں کر کوئی اپس پر بلا لیا تا ہے - اپنے مال کی خبر لینا' فرشتہ ہوا بھی حق تے زیادہ نا کھانے دینا -نفراں کھا جائینگے نفراں کا کیا جاتا' خدا رسول کا بول صاحب پر آتا - جیوں دیا دیا تیوں لینے بھی جانتا ہے' کسے کچھ دیتے بی جانتا ہے - اگر ایک نہیں دیتا تو دوسرا آکر دیتا ' اپے عقل میں کم نا جانا ایتا: اپس کوں بی خدا بڑا کیا ہے ' بہت کچھ دیا ہے - اپے ای بہت کچھ دینا بہت کچھ لینا - خدا کیا ہے کہ دنیا میں دس آخر کوں ستر' یو خدا کی بات ہے اُسے توں نکو کتر - تجھ میں بہت ہے گُن' کسی کا توں بی بول سن - دنیا دو دیس کی مہمان ' ٹھیک پچھان - نام کر لے' کچھ کام کر لے - بی کیا فرصت پاوے گا ' دی کیا توں کرنے آوے گا - رھیا سو

---

(ن) صاحب —

نوں دانش مند دانا دور اندیش بہت راست ہے ' مال کیا تجتے زیاست ہے سچ کتا ہے مال خرچ کرنے کوں ہے نہ کہ خالی صندوق میں بھرنے کوں ہے مرد وو جو خدا دیا سو سو مال اپے خرچے ' اپنا ناؤں حکاوے ' نہ کہ یو مال چھوڑ جاوے تا ہور کوئی اوے ہور کوئی کھایا ہور کوئی اپنا ناؤں کیا تو اُسے کیا حاصل میں سمجتا ہوں اتنا اس بات ملے نہیں ہوں غافل خدا دتا سو مال اپنا آپے کھانا ہور اپنا ناؤں آپے چلا نا جوکوئی جوڑ تا ہے سو ہور یکس کی خاطر چھوڑ تا ہے گناہ گار ہر بدنام یو کھوانا مال سومیانے میاں ہور کوئی کھاتا کھالہارے کھا کر جاتے ' خدا کے بیچ بچارے اُس پر آتے کدھر کدھر کا حساب کاں کاں کا بچارا دیلگا جواب اپنا اپے کرنا نقصان ' شرم حضوری خودرا زیاں حساب کا بول سب کسے بھاتا ملاحظہ کام نیں آتا کس مفلوکاں کا توں کیا لیوے گا تیرا جواب کیا خدا کوں ہور کوئی دیوے گا یہاں سب پھسلا کر کھانے آئیں گے وہاں کوئی کیا میانے آئیں گے؟ نفسا نفسی کمرے گی' اپنی اپنی پڑے گی میں دوست کلاں کتا ہوں تاس ' حال ایسے دوستاں اچھنگے وہاں دشمن کیا تھاس تو بات سن اتسی حملے ایسے دوستاں تے دشمن بھلے دشمن تو دشمنیچہ ہیں راستا تاکہ یو دوست ہوکر دشمن تے زیاست کرتے ہلاک۔ توں اگر اپنا دوست ہے تو دشمن کوں نعوان کماں کتا خاطر رکھنا میانی مہلی

پناہ ، توں جس کی خاطر تلملیا ، میں تجھے دیکھ جلیا ، توں
انہایے تاب، بے دل ، بے آرام ، مبں نفر تھا مجھسے آسودگی ہوئی
حرام - نفر گئے تو کیا سب نفر ہوئے ، سببچہ اصیل سہیچہ معتبر
ہوئے - نفر ہونا کچھ جدا ہے ، جو کوئی نفر ہیں انوں کو
سمجیے گا انگے جدا ہے - نفر نفر فرق ہے سب کوں برابر نکو دیکھ ،
ہرایک بندگاں جدا سے سیر نکو دیکھ - جس نفر تے کچھ
خوبی ہو آئی ، ظاہر نفر، باطں وو بھائی - جوب نفر کوں
کہاں ہے جوڑا ، جتنا اُسے دئے اُتنا تھوڑا - مال جوب نفر کون
دینا خوش حال کر، کیتا کوئی رکھے گا صندوق میں گھال کر-
جس نفر کی خدمت بادشاہ کے دل میں جوی ، اُس نفر کوں
مال کی کیا کوی؟ کہاں آگ کا شعلہ کہاں برق، میرے کام
کوں ہور دسریاں کے کام کوں زمیں آسماں کا فرق - صاحب
سمجھ کر نفر کوں ہات پکڑے تو نفر کا ہووے نام ،
کوں جاکر کس بادشاہ خاطر کیا ایسا کام - اری پادشاہی
تھی ولے یو کام کوئی قبول نہیں کیا میں قدم آنگے رکھیا،
جیو پر ہور کھیلیا ، میں یو کام اپنے سر لیا - مرد وو جہاں
سب ڈرتے وہاں نڈرے، مرد وو جو کوئی نہ کرسکے سو کرے-
دل بادشاہ ، عالم پناہ صاحب سپاہ نے بولیا ، کہ اے نظر اے
پر ہنر، جو کچھ بولتا ہے سو جوب بولتا ہے ، بہوت خوب
بولتا ہے ، دل کی کھڑکیاں کھولتا ہے - یونچہ ہے ، جوں توں کتا
دیونچہ ہے - میں بی جانتا ہوں ، نفر کوں پچھانتا ہوں -
جیوں تیرا منگتا ہے دل، وونچہ تیری مراد ہوینگی حاصل-

ے کھول کھول ' دل کہے کیوں کھوں نہرا ڈولیاہرا ہول عاشق
ے جو معشوق کے موں کی بات آتی ہے ۔ ایک بات لاکھاں پاتی
، ' اس کی لذت کیا کہوں کہی نہیں جاتی ہے من کنان
ب یعنی چاکھی سوحالے ' نہیں چاکھیا سو کیا پہلچا نے
لر سوں اس دولت ہول یو بات ہول حسن دھی ' من موھی '
محبوبی کا گلشن جگ جموں کے خیال کوں' اس خبر دھند،
مال کوں ' الگے بلایا بہت خاطر داشتی کیا ' بہت سمجھایا
قوا دیا اخر حیال ہور نظر دونوں مل کر یک دل کرا
یاقوت کی انگشتری کا نشان کہ اُس پری نے ' ان حورتة
الی استری نے ' ان گلرنتی کی بھرن نے دی تھی سو دل
ہاتھہ میں دئے خدمت اپنا مجرا کئے دل وو انگوٹی دیکھہ
وم چات سر حڑایا کہیا بارے کام یہاں لگ ہ ایا میں
ل اپلی امید پایا یو باتاں ہوے پچھیں یو حکایتاں ہوے
پچھیں' نظر نے صاحب ھنر نے جیو کے جگر نے' خبرلے بولیا
، اے دل بادشاہ ' صاحب سپاہ' عالم پناہ ظل اللہ حقیقت
ہ اپنی مشقت اپنی محنت میں اس خاطر کیا کہ توں
بھالے' توں مجھے مانے ' میرا تھا سو میں کیا ' اآل تیرا
وں جانے اصف نے ایسا کام سلیمان کی خاطر نہیں کیا
ہ س کے باپ ' تو صلب تھا ' اس عشق میں ازی ہے تا ہی
یکھہ میں ایس در قبول کیا یو عذاب اے دل بادشاہ ' عالم

لے کر آؤ - کہ وہ طالب ہے ' آب حیات کا استیاں اُسے غالب ہے - آب حیات کی یو بات سن بہوت آرام پاوے گا ' البتہ البتہ آوے گا - بیت

حسن یوں منگتی ہے جو دل کوں بھلائیے
دل بھولا بھولیا سو کیوں نا آئیے

خیال ہور نظر حسن کنے تے رضا لے کر ' دعا دے کر تس کے شہر کوں چلے ' دونوں عاشق ' دونوں چلے - کتیک دیساں کوں جاتے چلتے تس کے شہر میں آے ' دل پادشاہ صاحب سپاہ ' ظل اللہ کا دیدار پاے - نظر یو خوش خبر لیا ' تسلیم کر گزریا - سو قصا بیاں کیا ' حال حقیقت جو کچھہ تھا سو سب عیاں کیا - فرد

دل خوشی میانے آج بہوت آیا
دل نے مقصود آپنے پایا

دل نظر کوں اپنے ہم رازِ کیا ' بہت سر افراز کیا - ہزار ہزار شاباسی دیا ' گلے لایا - کہیا کہ مرداں جو ہیں سو ہمت کرتے ہیں ' جیوں بولتے تیونچھہ کرتے ہیں - ہمت دھرے تو یوں دھرنا ' کچھہ کام کرے تو یوں کرنا - فرد ---

خبر معشوق کا جو کوئی لیاوے
رو بی معشوق آدھا کیوں نہ پاوے

دل رو رو کر ' ہنس ہنس کر یوچھ بات پوچھیا ' کہاں تک وقت لگ یونچھ پھر پھر کر یوچھ بات پوچھیا - اُس کا بس ہوے تو سارا دیس ساری رات ' پوچھتا اچھے یو بات - جیتا نقل

میں سپڑ کر اسیر ہوتا ہے ، چناچہ اُس وقت آ دستگیر ہوتا
ہے اگر کوئی توں نزدیک کا آدمی دیویگی میرے سلکہات ،
ہورور جیوں آب حیات کاں ہے سو بولے گی بات تو میں
جاکر سمجھاکر دل کوں تل میں رام کروں گا ، تیری خاطر
یو کام کروں گا تیرا ہی کام ہورا ہے اُسے ہی آرام ہوتا ہے ،
میرا ہی نام ہوتا ہے —

فرد کسے ہے عقل اپنی ہور کسے ہے اپنا فام
بہت عقل سوں کیا ہے نظر یو دل کا کام

حسن دھن ، من موہن ، جگ جیوں اک غلام دھرتی تھی کہ
غلام اک پل میں مشرق ہور مغرب لگ پہونچ آوے ، آسمان
زمیں عرش و کرسی کی خبر لیاوے بھگی میں بہوت
مشہور ، باو اس کی شرم حضور صورت نویسی کے کام میں
تمام ، خیال اس کا نام چتر چو سار ، حسن کا آئینہ دار
ہر ایک کام میں اس کا آو تھا تعریف تے کچھہ پیلار تیا

بیت دل کوں کوئی جا کو بھگ بولو بات
دل ملیا ہے اتال آب حیات

بارے حسن دھن ، من موہن کنے ایک یاقوت کی
انگشتری تھی ، اوس آب حیات کے چشمے پر مہر کری تھی
حسن حورنے ، انکھیاں کے نور نے ، دل کوں بلانے خاطر
وو انگشتری دیے ، خیال ہور نظر کے ہات ، اپنے جیو کی جو
کچھہ تھی سو بولی بات کہ آب حیات کا یہ مہر نشانی
ہے ، لے کر جاؤ ، دکھلاؤ ہوردل کوں سمجھہ لگ جیوں کرو

ایک باپ ہے، وو تیرا بچہ ساتھ ہے - اس درد کا دارو سو تو نیچہ ہے، اس دریا کا اُتارو سو تو نیچہ ہے - اس زخم کے مرہم کا مایا تیرے پاس ہے، اُس داغ کے ریش کا پھایا تیرے پاس ہے - اُس بیمار کوں سفا تجتے آنا ہے، یو نقصان نفا تجتے پاناہے - اُس اُمیدوار کی اُمید توں برلیانا، اس غم کس کوں خوسی توں دکھلانا - وقت پر ایکس کوں کام آنا بہوت بڑا ثواب - پیاسے کو پانی پلانا بہوت بڑا ثواب پڑے کوں اُتھا کر کھڑا کرنا بڑا دھرم ہے، ننھے کوں بڑا کرنا عین کرم ہے۔ ایسا کوی * ٹیک ہے جسے نیکی پیاری نہیں، نیکی دنیا میں ضایع ہونہاری نہیں - نیکی جس تہار پڑیں گی، اُس تہار نکلیں گی، نیکی بہتر پر ستّس گے - تو پھوت کو بہار نکلیں گی - نیکی سب تہار کرتی پیاری، نیکی قیامت کی چھڑا نہاری - نیکی دسمن کوں دوست دار کرتی، نیکی سوں جن نے بدی کیا تو نکیچہ اُسے خوار کرتی - جتے دنیا میں آکر گئے، سو نیکیچہ کرو گئے - نیکاں نے نیکی کرنا، دنیا میں نیکی نابسرنا - سچ یو فام ہوتا ہے، کہ توں تک کرم کرتی ہے تو سب کام ہوتا ہے کیا واسطہ کہ آج برساں ہوے ہیں، قرنا گذرے ہیں جو دل کوں آب حیات کی پیاس لگی ہے، پیاس پکڑیا ہے، محبت راسک راس پکڑیا ہے، بہت آس لگی ہے - اُس آب حیات کی خاطر بہت حیران ہے، پریشاں ہے سر گردان ہے - نسان پوچھتا نہاریں تہار، کوئی نیں ہے اس آب حیات کا نشان دینہار - جو کوئی غم

---

* کون ہے

،صاحب سپاہ کا باپ آپے دل پادشاہ کوں تن کے کوٹ میں
اسیر کیا ہے کیں نا جاوے کر تدبیر کیا ہے نہ کدھر جان دیتا
نہ کدھر آن دیتا کہ دل عاشق ہے، جان ہے، کیا جانے کیا
کرے گا کر دل میں گمان ہے دل کوں تو اس باپ جنا ہے،
ولے بڑے جو کچھ کرتے ہیں اُس میں بہت بھلا ہے فرد:

جو کوئی بندہ جانے کس کے سلوے
خدا ہی حال کوں کون اس کے الوے

اُس باپ کے حکم میں گرفتار ہے اپنے ہاتھ میں نہیں بے اختیار
ہے دل ہزار ہزار جاتا بھرنے تلملتا، ولے وو باپ ہے کیا کرے گا
باپ سوں کچھ نہیں چلتا ما، باپ! مجازی خدا، اُنو کے
حکم سوں کیوں ہونا جدا اُنو دنیا میں لے آئے، اُنو پروش
کئے، اُنو بڑھائے انو سوں بے ادبی کیوں کرنا جائے انو خوش
تو خدا رسول راضی، انو خوش تو ہر دو جہاں میں فتح بازی
انو کوں اپس نے راضی رکھنا، انو کی دعا لینا، انوں سوں
ادب سوں چلنا، انوں کوں دعا دینا یو بہت ادب کی
ٹھاؤں ہے، تو یہیچ لگن خوبی ہے جو لگی سر پر انو کی
چھاؤں ہے ما باپ کی مہر دوسرے میں نا اسی، یو مہر
کوئی دوسرے میں نا پاسی بڑا مکہ بڑا مدینہ سو ما باپ
جبا اُٹھہ انو کنوں دیکھے تو جوڑتے سب پاپ اگر خدمت
میں اپنا جلم کھوے گا، تو ہی ما باپ کا اُترائی کوئی کیا
ہوئے گا ما باپ کی رضا میں چلتا ہے سو واو ادھب دار،
بہوت نیک بخت برخوردار ولے اے نگار، اپس ٹھار ہی

هے ' هم رازی هے ' خدا باج هور طالب نہیں هے ' خدا سوں محظوظ هونے منگتا هے ' تو حلوت دل هے دل میں آنا - سب چھوڑے باج دل میں رهیا نہیں جاتا ' یو اسرار هر کسی کنے کہیا نہیں حاتا - اس بات میں حبیباں کے پاوں کو پڑی ہے گھتی' دلیچہ میں اچھنے حاطر یو عالم سب ستے- کتے هیں که بات میں بات آتی هے' تو بات کہی جاتی هے - وهی حسن هور دل کا گفتار' حو بات کتے کتے چھوڑی تھی اس ٹھار - القصه :—

نظر بولیا که اے بن کی پری' اے نادر سندری- اے دنیا کے سرگ کی اپچھری' اے گنونتی گن بھری! توں دل لائی هے' تجے بھوت بڑی هوس آئی هے - توں حسن تجے دل سوں دل لانا سہاتا هے' دل کوں بھی حسن بھوت بھاتا هے - ولے میں کیوں تجے دل سوں ملاؤں' میں دل کوں کیوں تیرے کنے لیاؤں ' مین تجے کیوں دکھلاؤں - یکا یک کیوں لیا یا جاتا هے ' کیوں ملایا حاتا هے - فرد

میرے کہنے تے آتا هے حو میں لیاؤں
وو دل کہا اپنی بھاتا هے حو میں لیاؤن

دل کوں تیرے کنے لیانا هے ' سو حوں حگر کہانا هے - یک پادشاهی کوں اُلٹھانا هے' یک پادشاهی میں خلل بھانا هے- کچھه عقل' کچھه تدبیر' کچھه هنر کرنا هے' عالم عالم کوں زیر و زبر کرنا هے - سر کا حطر هے' حیو تر هے - عقل پادشاہ عالم پناه ' ظل الله' صاحب سپاه ' حقیقت آگاه' جو دل بادشاه'

تھا، واصل تھا، صاحب دل تھا۔ بولیا کہ تمہیں جاں عاشق
ہوتے ہیں وہاں دونوں میں دو عشق ہور محبت ہے، ناز و
نیاز ہور لذت ہے، راحت ہور مشقت ہے، وو میں ہوں۔
منجے دیکھو، منجے سمجھو، منجے پاؤ۔ ولے ہر ایک ناداں
تے ہر ایک ناقص تے یو بات تک چھپاؤ۔ یو "اناالعشق"
کا مقام، عاشق جانتا ہے، عابد کوں یو کاں فام۔ توں جانتا
اُس کا وو جانتا کہ تیرے پر عاشق ہیں، تمہیں دو نو بھی
میرے پر عاشق ہیں۔ میں ترساتا میں نپاتا، میں آگ
لاتا، میں جلاتا، اُس جلنے میں کیا ہے سو دیکھ، اُس تلملانے
میں کیا ہے سو دیکھ۔ وو جلنے میں ہے ہور جلتا نہیں۔
وو تلملانے میں ہور تلملتا نہیں۔ اے عاشق! اے رہ رو!
اے نیک! تو کتیں دیکھتا ہے تو اُس دیکھنے میں کیا ہے سو
دیکھ، اس دیکھنے میں بی ایک شخص دیکھتا تو کستے
جز ریچ نہیں، سب یہانچہ بے خبر ہوجاتے، وہاں کا کسی
میں اثریچ نہیں۔ وو وجہ ہے، جیکچھ ہے سو یوچھ
ہے۔ بعضے سب کوں ذاتیچ کر جانتے، سب کوں ذاتیچ
کر پچھانتے۔ ولے یہاں بات ہے، یہاں درد یہاں سہ بات
ہے۔ جوں ہمارا وجود ہے ہمارے سنگھات، تیوں ہے یو ذات
ہور صفات۔ انکھی کوں دیکھ کتے تو دیکھتی۔ ہات کوں کچھ
لیا کتے تو لیاتا پاؤں کوں بیٹھ کتے تو بیٹھتا، اُٹھ کتے
تو اُٹھتا جدھر جا کتے اُدھر جاتا۔ ہات ہور پاؤں ہمارے ہیں
ہمنا سوں ہیں ولے وو ہمیں نہیں، یوسب ہمارے فرماں بردار
ہیں ہمارے حکم باہر کتیں جاسکتے نہیں۔ اس وضا سوں،
صفات تابع ذات ہے، جوں ہمیں ہور ہمارا ہات ہے۔ یوں

حارت میں جو کوئی آتے ہیں ' ایسی ناتل سر نیچہ مارے
جاتے ہیں خلوت م،ں کا سالہ بہار کے لوگاں کوں پلاتے جاتے'
پچھیں جیسا آپی کرتے ویسا ناتے اِس مستی میں اگر آپ
سد لا دھرے تو کوئی کیا کرے ہر یک بات سمج کر
کلا ہے' آپس میں اپے گرح کر کلا ہے ملصور محبت میں
مست ہوا ' اناالحق اُس کے مستی کا اُبال تھا نہ کہ
جوں یو نادانان سمجھتے ہیں کہ ملصور کیں کچھہ وو خیال
تھا اُن نے حق بولیا لوگاں اُسے ناحق مارے جیک مارے
دنیا میں احمق بہت ہیں' نا سمجھہ کر ایسے کام کرن
ہارے یو محبت کے پیالے کے حالے تھے' یو محبت کی بے خودی
کے اُلالے تھے للہ اگر اُس کوں سمجھہ کر خدا کہے تو
پتیانے کی بات ہے' یا جھوٹ ہے یا دیوانہ ہے یا مستی کی
نشانات ہے دیوانے کوں ' جھوٹے کوں مست کوں سمجھا جا؟
ہے' نہ کہ دوانے پر جھوٹے پر خ ن لازم آتا ہے بہوتاں نے
اس محبت کے بات میں اپنا سر بہائے اپنی حراب دکہائے
ولے قبول پڑیا سو ملصور کا سر کہ اُس سر م،ں تھا کچھہ
سر یو وو درگاہ نہیں کہ یہاں کسی کا سر قبول پڑے '
سر یتا بلند ہوے تو اِس بلندی پر چڑے بہت

تا کہ از جانب معشوق نباشد کششے
کوشش عاشق بیچارہ بجائے نرسد

کتے ہیں' کتیک طالباں اپنے مرشد کوں پوچھے ' اپنے
سہ کوں پوچھے ' کہ ظاہر کی صورت تماری دیکھتے ہیں
اپنی باطن کی صورت ہمنا کوں دکھلاؤ وو مرشد کامل

ہوشیاری کوں نپٹ نہیں چھوڑتا - ہم ہوشیار اچھتا ہم مست'
یو حال ہر کسي نہیں دیتا دست مستي اپني اپس میں
سما کر رہنا ' نہیں کنے کی بات داں نا کہنا واں نہیں کہنا۔
عشق چھپنا نیچ یو حلا صا ہے اُس کي هستي کا' ولے فرق
اس میں مستي ہور بد مستی کا - جو دد مستي آتي'
جیو پر لہاتي - جو عشق ہور عرفاں میں یاری ہوتي' تو
مستي اس کوں دیں هسیاری ہوني- جاں عشق ہور عرفاں
ہوتے یک وجود' واں عالم آکر کرنا سجود- یو عشق ہورعرفاں
کاوصل ہے' اما معال در محال ہے' ترےنصیب اُس کے جس پر یو
حال ہے - اتیے پردے عشق پادساہ ہے اگر جوش میں آیاچہ تو
آیاچہ' نیں سمایا تو نیں سماچہ جو یو اپنی وادی پر آتا ہے'
تو سب عالم اُس میں سماتا ہے - غرض ایسے مست کوں
عرفاں کہاں در کار ہے' نیں تو ایسے مست کوں کچھہ کا کچھہ
کرنا کیا دار ہے - عشق میں اتناچہ منا ' محرم کی بات
نامحرماں کنے ناکنا - نہیں تو عشق ہے' عشق کا سخن کہیا
جانا ہے ' نہں کہیے تو کیا رہیا جاتا ہے؟ اگر یو بات جسے
کتا ہے اُسے فام ہے' تو اِس بات کہنے میں بہوت آرام ہے- یک
کے درد دل * کوں یک انپڑتا ہے ' یک کی بات کا اثر یک
کوں چڑتا ہے - دونوں مست' دونوں تلتیے' رازاں کے پردے
کُھلتیے - یکس تے یک فیض پاتا ' خدا جوش رسول کوں بھاتا۔
زاہد کوں پلا یوں سراب ' نہیں تو توں ہوے گا خراب -

---

* داد

خدا کی خدائیمہ یوں چلتی ہے جو آیا سو کچھ کھہ بولیاج
آخر بردا کہولیاج شریعت کے منزلاں ہتیاں تے چل کر آیا
ہدایت کے منزل تلک دل ملک انتے منزلاں پر ہاں یکہ دے
وقت اُسے گذر بی ہوتا ہے خدائیت آگی تو کیا ہوا شریعت
بی اس میں اچھتی ہے جاتی نہیں شریعت بی یک قسم
کی ہدایت ہے دل کا طلب کدھیں اس پر ہوتا ہے یو راج
ہی اس کا تمام کام اس سوں آج نہیں اچھتا ' جلدان شریعت
کا محتاج نہیں اچھتا یو ہور ہے اس کا خاصا منزل ہے کئیں
یو اگر ہے تو ہے نہیں تو نہیں بادشاہاں راج دیس تخت
برپچھ نہیں ہتموے اچھتے ہیں اپنے محلاں میں بی سیر کرتے
ہیں ' سب انوجہ کا ہے اگر دل لگیا تو اُدھر بی رغبت
دھرتے ہیں واصل پو کامل پر اس بات تے کچھ قصور نہاں
آتا ' بعضے لوکاں الٹے ہیں یوں تماشا اُلٹے دیکھا نہیں جاتا یو
نادان اپیچہ رہلگے نکاریکار ' الٹیاں ہور احمقاں کے باتاں کوں دیا
اعتبار اپنی خاطرکوں نکارے جھک مارتے یوں بادشاہاں
کی باتاں کا داب ہے مملوکاں کوں سلے کاکاں تاسے یکوہ دے
وقت چار حرام خوراں حرام خوری پر آتے ہیں تو پادشاہاں بی
ازار پاتے ہیں ولے یوں بادشاہ سو بادشاہ سر زور مملوک
سو مملوک حرام خور جو عاشق کوں عشق جوش میں اپر
جوش میں آکر جالتا ہے اُچھالتا ہے اگر جوں عشق کمال کوں
انپڑیا تیوں عرفان بھی کمال کوں اُتپڑے تو ہزار مشقت
سوں جوں تیوں سنبھالتا ہے عاشق ند مست ہوکر بورے
شیشےکوں نہیں پھوڑیا جیا مست جو ہو جتا ہے خبر اچھو

دوئی پاڑتا ہے وو خطرا اگر دور کرے تو تمام اپس کوں
نور کرے - ذات کوں انپڑے' بات کوں انپڑے' کُل کائنات کوں
انپڑے- بندا بندگی تے خدا ہوے' آپیچ خدا ہوے- اول دودیچ
تھا دود کا دہیں ہوا دہیں کا چھاچ ہوا تمام' چھاچ میں
مشقت کرتے کرتے کچھہ نکلیا اُسے مسکا رکھے نام- جو مسکا آگ
کی آنچھ کھایا' ہور سوت پایا گھیو کہوایا' دود اپس کوں
بنوایا- بندا یونچھہ اپس کوں گنواوے' تو خدا کہوا وے - اگر
خدا میں فنا ہونے منگتا ہے تو توں اتنا جاں' آپے نا اچھنا
میانے میاں- آخر دودیچ جموے تو دہیں ہوتا ہے' دودیچ چھاچ
مسکا گھیو ہوکر کام کیں کا کیں ہوتا ہے- پچھیں اس گھیو میں
یک سباس ہے کہ اُسے ووچھ کہتے ہیں' بندے میں خدا
توچھ کتے ہیں - اپس کوں پاک کر خدا سوں انپڑنے
میں ہنر ہے' نہ لوگاں سوں لڑنے ہور جھگڑنے میں ہنر ہے -
اگر مرد ہے تو اپس سوں لڑ اپس سوں جھگڑ' دسریاں کا دنبال
نکو پکڑ- اپس سوں جھگڑے گا تو ہاتھہ میں آئے گا دل' کسی
سوں جھگڑے گا تو کیا حاصل- ہر یکس کوں یکجا کا رکھے ہیں
تجھے جھگڑنے سوں کیا غرض' یو خدا کے کاماں میں لڑنے سوں
کیا غرض- اُسے کوئی واں رکھیا ہے تو وو واں رہیا' تجھے
اس سوں لڑو ککر کون کہیا- خدائی کے دعوا کرتا' نیں ڈرتا-
آدمی نے خدا کے کاماں سمجکر چپ رہنا' کسے کچھہ ناکہنا
سبھیچ اپنے خدا کے ادھر ڈھلے ہیں' برے کوئی نیں سب بھلے
ہیں- سب میں عشق ہے سب میں عشق کی مستی ابلتی ہے'

بے زبان بولتا سو رہا، جو یو ہی اس لا کے سلات تلا ہوا بعد ازاں اس بولتے کوں جو بلاتا وورہا۔ الاالله کے کتے سو وو چہ ہے طالب کوں اتلی مشقت اس تہار توجہ ہے۔ عشق عشق کر عاشقاں کوں کچھ کوں پکارتے، منصور اناالحق کہا اگر اناالعشق کتا تو ہرگز اُسے نامارتے خدا شاہد تھا، معنا واحد تھا۔ بندا جو اپس کوں تمام دور کیا، نور کہد بیچیں بندے میں خداچ رہتا ہے نیں جانتا سو کچھ کا کچھ کتا ہے خدا اپس کوں خدا ہوں کر بولتا، خدا ہوں کر بولتے بندے کوں کل ہے سکت یو بولتا سو ہور کوئی ہے کون سمجھتا یوگتہ کیسے قدرت ہے جو یہاں لگی اوے، ہور خدا بندے کا بھید پاوے یو، الانسان سری والاسرہ" کا تعاؤں ہے، یہاں حکائی کی حاکا نیں خدا ہور بندے کا فاؤں ہے ایک جھاڑ ایک ڈالی سے آکر دوئی ڈالی جھاڑ ڈالی کوں جدا کر لکوجانو، ڈالی تے جھاڑ سہانا ہے بچھانو۔ یوں پھل سب ڈالیاں کوں آتے نار پھول ہور پھل ہور ڈالی جھاڑ کا سنگھار عارفاں جتے نشانیاں دیتے ناداناں جب اپس کوں جدا کرلیتے۔ دل میں دوئی آئی، ڈالی نے جھاڑ تے جدا کر جاوے ایک جھاڑ اُسے کیتی ڈالیاں سیں، ہر ایک ڈالی میں جلس جلس کے گیا۔ اس ڈالیاں میں بھی رنگ رنگ کے پھلے ہیں پھول، پھول کتا میں ڈالی تے آیا ڈالی کتی میں جھاڑ میں تی آئی سب جھاڑ ہے تکو پھول۔ بندے کوں اگر خدا کوں اپڑنے کا طلب ہے، تو اُسے بی پھر سرشہ ہی یک سبب ہے جیلے جاں اپڑیا ہے سو یک سبب سوں اپڑیا ہے اپنے طلب سوں اپڑیا ہے انسان کے دل جو میں خطرا آکر

دیکھنہ چل۔ جوار پہاڑ خاک بارا، آتش آب چاند تارا، ابھال آسمان آفتاب، یو چھپے نیں حجاب۔ اگر کس پر کہلے ہیں ہور کس تے دیکھا جاتا ہے، تو دانس کے انکھیاں سوں جدا سب میں ہے بے چون بے چگونگی کی وضا سوں دس آتا ہے۔ دیکھن ہارا ہوے تو دس آوے، دیکھن ہارا نہوے یو پاوے۔ پیر مرشد تو بولنے کا بولتا ہے، وُنے اس کا طلب اُس پر کھولتا ہے۔ جس طالب کا مطلب کہاں ہے، وو جانے نیں البتہ اس پر کچھ حال ہے۔ اگر پتھر سو برس پانی میں اچھے کا پھوڑے تو پتھر سوکیا، کوڑ آدمی اوپر چکنا دستا دورنے میں سب روکیا جنے رہیا، وو پتھر بھیجیا۔ جس طالب کوں طلب کا زور ہے اسے پیر مرشد کا صحبت اثر کرتا ہے، جس طالب کوں طلب کا زور نیں پیر مرشد کیتانی کہو کیا فائدا کچھ یاد نیں اچھتا سب بسرتا ہے۔ جوں حافظ کتا ہے کہ۔ بیت

گوھر پاک بباید کہ شود قابل فیض
ورنہ ہر سنگ درو لولوئے مرجاں نشود

جو طلب جس تیار ہے، سب اس کی طلب کا یار ہے۔ طلب باندیا دروازہ کھولتا، طلب بلاتا طلب بولتا۔ طلب مطلب کوں انپڑاتی، وہی طالب جس پر طلب تمام آتی۔ لاالہ‌الااللہ کی ذکر یوں ہے اللہ کے ہے جو لا کہتے ہیں تو زمیں ہور آسمان کوں فنا کر جاننا، اپنا وجود جملہ جہاں کوں فنا کر جاننا۔ جو طالب اس شغل کے دنبال ہوا، یو تصور اس کا کہاں ہوا۔ پہنچیں اسے دستا سو اوپر کا چھلتا سب دور ہوا، بھیتر یو

تو روح کا مکاں، توجہ روح تے باٹ ھھلنا نر آتی تو ھھیں بولیے
کدھیں انساں نعیے وقت یوں ھوتا ھے کہ عالم غیب کا مدد
ھوا روح ھور انساں اس میں اپے ہات کتے مل ولے یو بر ھ
کرں سمجھنا دوب مشکل کیسے ھے دل کوں ایسا کامل واصل
اس غیب کی ھویت میں تے نات ھزار ھزار جلس کی اتی
انسان کوں خدا عقل دیا ھے تو ھر یک بات ھر یک جاکا
سمجکر کہی جاتی وھاں تے جو کچھ آیا ھور آپے بھار اپایا،
تو مطلوب ھوا ڈونالہ کھوایا ہے سد ہے ھوش ھوا ، کیا کتا کیانس
کتا فراموش ھوا یے بلند ھوا بلند چھتیا اسماں میں تے اٹھند
یو لا اوبالی درکاہ یلی کیا فقیر یا بادشاہ ھور دواب سب
بھار ھے دل میں خداچ کی تھار ھے ولے عارف کوں ضرور ھے
یو تحقیق کرجانے نفسانی خطرا ھور رحمانی خطرے کوں سو
پچھانے نفسانی شیطانی خطرے کوں سر بھار کاڑنے نا دینا
من خطریاں کوں بھوت قید سو رکھنا جاکا نازک ھے پردا
پھاڑ نے نا دینا نعوذباللہ اگر یو نفسانی خطرے بھار نکلے
لزوں پر پاوں دے کلا چکلے کلہ کار یو خطرے کرتے ہیں،
شرم سار یو خطرے کرتے ھیں اگر مرد ھے توں صاحب حال
تو اس نفسانی خطریاں کوں سنبھال تیرے رھزں سو اوچھ
ھیں تیرے دشمن سوچھ ھیں دشمن کوں پتیانا خوب
نہیں، انو میں مل جانا خوب نہیں روح بھار کے وقت
نا تجھ پر بھائینگے آپے میانے تے نروانے ھو جائینگے۔
اس وقت کنا توں انو کوں نکڑنے مارے کا، کنھر ڈھونڈنے کا
کہاں تے لیانے جاوے کا کام ہوت گہل، اگر توں عاقل ھے تو

ھوتا ھے۔ لطافت آتے ھی کثافت سب دور ھوتا ھے، غایب حضور ھوتا ھے۔ حالی سب بھر پور ھوتا ھے۔جو بے زباں بولتا وو بوبیچوں بےچگوں ھے، بےسبب بےنموں ھے۔ سنتا ھے ھور کاں نیں، بولتا ھے ھور زباں نیں۔ جکچھ وو کتا ھے سو ھمیں کرتے، اگر مرو کتاھےتو مرتے۔دوڑتے ھیں جدھر وو دوڑاتا، آتےھیں جدھر وو لیاتا۔ ھمناچارا نیں ھمیں بچارے، جکچھ وو فرماتا سو کرں ھارے۔ ولے کدھیں ھماری بی بات سنتا ھے، ھمارا بی دل ھات لیتا ھے، ھمنا سوں بی مل چلتا ھمنا بی دلاسا دیتا ھے۔ غم کے وقت یاری کرتا، خوشی کے وقت دلداری کرتا۔ آپڑے کوں کام آتا، مرنے کی جاگاتے بچا لیاتا۔ خوش دل کرتا ھے، مراد حاصل کرتا ھے۔ وو بےچون بے چگوں بےزباں بات کرتاھے سو اُسے بی بےصورتی سوں نور کی صورت ھے، بہوت پاک بہوت لطیف صورت ھے۔ اتنی نازکی ھے جو دکھلائی نیں جاتی، جیتا کہے دی کہنے میں نیں آتی۔ اگر کہے تو بی کوئی دکایک پتیاسی نا، یو دریا کسی قطرے میں آسی نا۔ بیج میں جاکر جھاڑ کوں کون دیکھیا ھے، کنکر میں گھوس کر پہاڑ کوں کون دیکھیا ھے۔ تارے میں آسماں کیوں سماتا، ذرے میں آفتاب کیوں دیکھیا جاتا۔ محال یو حال جدا کرے توجہ ھووے، اس حال وصال جدا کرے توجہ ھووے۔ یو بات جو آتی سو جدا تے آتی، جاں تے آتی وو جدا یو خوب پچھاں جاں تے بات آتی وھاں جاتی۔ باتیچہ میں جو بات ڈھونڈیا سو ھوا سر گرداں، ھور عام خاص سب ھور عالم سب یاں حیراں۔ ھور حس پردے تے بات بھار پر آتی، و روح " قل الروح من امر ربی " جسے امر جدا کتے

اما جو ابتدا تے' وصول خدا تے' ہوا ہے سو روا ہے بلکہ اگر
خدا ہوا تو خدا کے کام کرنا' خدا کے کام اگر ہات نہیں
ہوے تو اپے بلکہ ہوں کر کام کرنا قطرا دریا تے واصل ہوا
دریا قطرا کوں حاصل ہوا ولے یو کیا اپے بالذات دریا ہے
دریا قطرے میں بھریا ہے عجب قطرا ہے وو جس میں دریا
بھرتا' قدرت دیکھو قطرے کوں دریا کرتا تو دریا میں دریا
سماتا قطرے میں دریا کیوں آتا حلوں یاں کھڑے ہیں
الوں بہوت بڑے ہیں انساں جو اس مقام پر آتا ہے تو یے
کچھ کہیا جاتا ہے یو سب عشق ہور عرفاں کا زور ہے معادا
توں جانے کا کچھ ہور ہے یو بات تحقیق سب وونچہ ہے جر
یاراں جانے اما تک ولے ہے درمیانے ایکیم تہا سواد کی
خاطر ایک کے دو ہوے یعنے یو تہے سو وو ہوے لاالہ الاالله کا
ذکر اول چلہ روز زباں سوں کرتے ہیں خاطر قرار رکھہ دل
کوں تہار رکھہ بہوت نعیاں سوں کرتے ہیں جو یو ذکر اسے
خوب وفا سوں بہیدے تو فکر اسے خوب وفا سوں بہیدے اس تہار پر
آیا' محبت حاصل ہوئی پہل کا لذت پایا بعدازاں الله کے
اسم کے' اس قسم کے' ذکر تے ہیں کہ زباں کوں اس ذکر کا
اثر نیں الپڑتا' زباں کہاں ہے کہ زباں کوں خبر نس الپڑتا
جاں اس ذکر کوں تہار ہے واں زباں بیکار ہے اس جاکا
پر فکر کرنا کہ یو بے زباں ذکر کرتا سو کوں ہے' اس
میں اپے ہزار ہزار فکر کرتا ہے سو کوں ہے یو ذکر لس
جہ لگن الپڑتی ہے کہ ذاکر مذکور ہوتا ہے' ظلمات سب نور

ہے۔ قرب کا انداز ہے معشوق کا ناز ہے - ہمت کا امداد ہے، عشق کا اتحاد ہے۔ جو لگن بشریت اس میں باقی ہے، تو لگن آنا اللہ کہنے کے مستانی ہے - بشریت کی دھن، آنا اللہ لگن۔ اللہ کا عشق یاں لگ انپڑتا ہے کہ یو آنا اللہ کہتا ہے، پچھیں رہتے رہتے یو یکھارے د وقت آنا کے مقام پر آتا تو آنا اللہ بی کہنا رہتا ہے - آنا کے مقام پر جو آتا ہے سو تے مع اللہ کے وقت کا مانا ہے۔ یاراں ھو انصاف کرو، دل کوں صاف کرو بہوت لکو لاف کرو۔ کہیا مانو، اپس کوں پچھانو - یا نا جاں کر یا مستی سوں یا دیوا نگی سوں تے کچھ کہیا جاتا ہے، ولے حکوئی سمجیا وو بی اپنی جاگا پر آتا ہے - عربی میں یوں دئے ہیں خبر، کلام المحانیں لا تعتبر- اما جوں ابتدا تے، رسول خدا نے، ذکر اشغال کا قاعدہ آتا ہے، تیوں بیاں کیا جاتا ہے - کہ انساں انا اللہ ھوا اچھو یا آنا ھوا اچھو اول تو واجب ہے اپس کوں یہاں بسرنا، ولے بلا اختیار خدا خدا بولیا جاتا ہے اُسے کیا کرنا - پس معلوم ہوتا ہے کہ آنا بی معشوقیت کے کمالیت کا مقام ہے، جس کوں سمج میں سمج ہے جس کوں فام میں فام ہے، اُسے یو فام ہے - اگرچہ خدا سوں مل خدا ھوا ہے عشق رکھیا نیں جدائی، اما اتنا ہوے پر بی بشریت سوں مل چلتی ہے جدائی۔ انا اللہ و آنا کا تو لگیا ہے دھندا، ولے جو بشریت کی احتیاج میانے میاں آے تو وو خدا سو خدا یو بندا سو بندا - بیت

گشتم تمام جمع و پراگندگی کجاست

سر تا بپا خدا شدم و بندگی کجاست

کا حکوئی محرم راز ہے سو جانے کا جو تعقق ھوا اپیں اپ
نہ اُسے ماں نہ اُسے باپہ احد ھوا لم یلد ھوا ولم یولد ھو اُ حد
تے گزریا ہے حد ھوا جو کوئی انا عشق اپس سوں دھرتا ،
وو دسرے کی نماز کیوں کرتا اسے اپنی عبادت سے فرصت نیں
یک تل ، یوں اس سوں انی کا ہے مل تعقق یونچہ ہے ، جیوں
کہا گیا اپونچھ ہے اما یک انا الله واں عشقی ہے وو یک الاالله
واں عرفانی ہے اگر یو دونوں حاصل ھیں تو زہے سعادت تمام
شادانی ہے اگرچہ عشق ھور عرفاں ذکر یک ہے ولے ہووے
دو تہار عاشق مست ہے عارف ھشیار انا الله کے مقام پر ھم
عشق میں ھم عرفاں میں حکوئی کامل ہے وو ھمیشہ کھڑا
ہے ولے انا پر انا ھور بشیرت بالکل اُس تی جانا یو مشکل
یو کام بہت بڑا ہے اگر کریں عاشق یا عارف اس تہار پر
سمجکر کرتا ہے کچھہ فرق تو انا در انا یکھادی وقت بے اختیار
میسر ھوتا ہے العمال کالبرق تمام بشریت کس تے گئی ھور
کس تے جاتی بنہایت دور ھ تی یک وقت یک تل اس حد لگی
آتی تر دوانا پر انا ھور دو انا کھوانا دو اپس تے اپیچ کچھ ھو
آتا ہے نہ یہاں اس کا بھاگا ہے اگر یو آپے میانے آوے اور
اپس کی یوں کہوانے نعوذ باللہ کافر ھے یا مردود ھوجاوے
انا در انا بہت مشکل ہے انا کا تمام علم کیسے حاصل ہے والله
بالله تا الله محمد(ص) نے یہانیچ کہیا لاالہ الا الله محمدرسول الله
نیں تو کیا محمد کوں یہ حال نہ تھا ، یو وصال نہ تھا یو تال
نہ تھا بشریت مطلق جا نہاری نہیلیچ یو درست نیں کہیلیچ

آکر کیڑے رہتی' نار ہور پیار کیاں باداں کتی- محبت زور ہوتا' کام کچھ ہور ہودا- حکوئی اس تیار محبت کا بیچ ہوتا ہے' رہتے رہتے بینگے ہوراس کیڑے کا قصا ہوتا ہے- منصور یہانچہ آکر دولیا مطلق' کہ میں شوں منچ ہوں اناالحق اناالحق- یو ندے ہور حدا کا وصال ہے' یو عسق کی کمالیت کا وصال ہے- عشق ایسا ہے کہ عسق تے ایسے کاماں پیوت ہو آتے' بعضے عاشقاں دکھلاتے' بعضے عاشقاں چھپاتے- بعضے کتے دکھلانے میں سواد ہے بعضے کتے چھپانے میں' ہر یک کوں یک قسم کا وقت تیا ہریک زمانے میں- بعضے عاسقاں یا عارفاں عسق یاعرداں کے زور سوں حدا کہوائے' بہوت حرف نہے عاسق نہے عارف نہے سہائے' یروچھ ہے تو کہوایا جائے- اما اناالعه یعنے مینچ حدا ہوں یوبی وصال تو ہوے' یوبی کمال تو ہوے یوبی حال نو ہوے- ولے میں ہور حدا یو دو ہوے اس نہایت یگانگی سوں یوبی دوئی کا مقام ہے' دوئی تووان لازم نیں آدی جان عشق تمام ہے' دوئی دور کرنا یوتو عسق کا عین کام ہے' انا العه کا معنا عسق کتا سو عاشق کوں نام ہے- جو عسق انا کہنے پر آتا' تو عاشق پورا مقصود پاتا- سب آپیچ ہوتا' انا العه میں کا دوئی پنا دور ہو جاتا- یہاں اپنا اپیچ یار ہے' وحدہ لاسریک له کی تکار ہے- یہاں اپنا عشق اپس سوں دھرتا' یہاں اپنی پرستش آپے کرتا- یہاں ... ر علی نور ہے' یہاں آپیچ سب جاگا بھر پور ہے- حضرجوت حدا سوں ملنے گئے تھے معراج کی رات' ذو پردے میں تی یوں آئی بات' کہ صبور کرو حدا نماز کرتا ہے' یعنے اپنا شغل پس سوں دھرتا ہے- وو نماز کتے سو یو نماز ہے اگرکوئی پچھا نے

حضور کھڑے رہ کر ایک جیو سوں اپنا دل دے و بنا جکچھ
اپنا مدعا اچھے کا سو نماز میں خدا سوں بولنا نماز منی
خشاع سلکات اچھنا' خشاع سوں بات اچھنا' خدا سوں اختیاری
کرنا خدا کوں اپنی بے کسی دکھلانا زاری کرنا جو نماز کوں
جاے تو یو جاننا کہ اپے خدا کے حضور جاتا ہوں آپے فرمایا
سو اوس کی آزمودگی بھالیا آتا ہوں خدا کوں حاضر ناظر کر
جاننا الرید اللہ قادر کر جاننا کہ آپے پیدا کیا ہے جیو دیا
ہے آپے سمجکر چلنے اس کی عبادت کیا وو بوہت بڑا ایسی سمجکے
کلام میں تی چلے کچھ لیا وو بہوت بڑا اول اس دنیا کے بوجھ
کی یک ذرا خاطر میں نا لیانا پیچھیں عبادت کرنے خدا کے
حضور جانا' تو دیکھنا کہ دل کہاں جاتا ہے ہور کیا صفا ہوتا
ہے' دل پر کیا کیا خدا کا تجلیات آتا ہے' اس پانچ وقت
ظاہری نماز کے خارج جو عبادت ہے سو شغل ہور ذکر یو
بہوت دور اندیشی نو بڑی فکر یو مرداں کا کام ہے' یو
صاحب دردان کا کام ہے یو خدا کے خاصے میں خدا کے خلوت
میں محرم' ہے پانو ہرگز خالی نس الو کا آتا جاتا دم اپے ہور
اپنا خدا باقی دل تے سب کٹے جدا الو کا اسرار اذو کا
محرم اللہ' چڑتا دم لا الہ اُترتا دم الا اللہ ہو لا الہ الا اللہ
کا سمج دل میں ثبوت پایا' خاطر میں ہی خوب ایا خدا
نے یاں کچھ سمجایا پیچھیں چڑتا دم اُترتا دم بی اللہ اللہ
کہتا آتا ہے' بندا خدا سوں یار ہوتا ہے بندا خدا کوں بھاتا ہے
جیوں شراب کی مستی چڑتی تیو محبت کی مستی چڑتی
بندے ہور خدا میں یاری چڑتی چڑتی عاشقیت ہور معشوقیت

دل اس گل میں دا دھامدی' ادو کے دلاں پر ایسے خطرے ہرگز
نا آسیں۔ خدا بغیر دل میں تے سب کاڑے' پچھیں خطرے
کیوں آتے آرے۔ اگر ان کے دل پر کچھ واقی اچھے کا تو ہور
دسرا آرے گا' اس کے مشغولیت میں خلل پاوے گا۔ انسان
نے اتدا دو داصل کردا ہے کہ دارے دھار کئے لگی اُسے خدا بن
کچھ یاد نا آوے' اس دنیا میں اے کوں کچھ دی اپنا کام
کرنے پاوے۔ جب ناچیر ہو داداوے کھانے پینیچ کا لگیا ہے'
مرنا دسر کے جینیچ کا لگیاہے۔ اگر ہتا ہو توں سر پھوڑے
گا' تو بی کوئی سچے جیوتے نا چھوڑے گا۔ جیوتا ہے لگس
مرنے کا کام کر' کچھ کرنے کا کام کر۔ جیوتے تے کچھ حاصل
کرنے سکتا ہے اگر' تو ادر مرنا ہے مرنے کوں نکو دسر' بلکہ
جیو دیبچ مر۔ خداج کا یاد خداج کا ذکر' جکوئی جیو دیبچ موا
اُسے مرنے کا کیا فکر۔ اس دنیا میں مر رہنا' اپنا کام کر رہنا۔
اپنا کام آپ سوں کیتا بچارے' کیا حاجت ہے جو اُسے ہور کوئی
اُتارے۔ جکوئی جیوے خاطر پکارے گا' عزرائیل اُسے آکر مارے گا
موڑے کوں کنے پکار یا دیں' موئے کوں کوئی ۔ دیں
"موتوا قبل ان تموتو" حدیث ہی یوں آئی ہے' اس حدیث
کے معنے سمجھ ئی ہے۔ کرنے کا سو نیں کرتے ہور نیں کرنے
کا سوں کرتے' بسرنے کا سوں کرتے ہور یاد رکھنے کا سو
دسر کرتے۔ یک ساعت توں دل صاف رکھنا' دنیا کا کچھات
دل تے دھونا' تقوے قرار رکھ خاطر جمع کرنا گھابرے نا
ہونا۔ آینہ صاف اچھے گا تو خدا کے نور کا جھلک اوس میں
دستے گا' دل روشن ہوے گا بہوت بلندی پر چڑنے گا۔ خدا کے

ہے لسی تیار تو اس تھر خاطرا حوب خوب اچھلا کہ سب
مقصوداں بر آویں' بلکہ اس تے دسرے کوہہ مقصوداں
پا ریں اگر اس وقت تعیے دنیا کوں بسر نے کیں ذملے
تیار تو یاد کر گور کا عذاب قیامت کا پوچھہ بچار
اِدھر اُدھر نکو جا' دواع ہور بہشت تو ہی خاطر میں اینا
ماں یا بپ مرتے وقت دیکھا لوے کا وو وقت تو ہی یاد
کر' کہ اس وقت پر دنیا کیوں دستی بہی ہور کیا کرتا تہا
میرے اوپر شاید یوں تو ہی نماز کے وقت دنیا کگ فراموش
ہوے' بے ہوشی بیری جاے' صاحب ہوش ہووے حلے خدا
کوں تصدیق جالیا ہور رسول کوں بر حق مانیا' نماز
کرنا اس کا کام ہے نیں تو ہمیشہ بر سر رہنا ہور آیت
پڑنا یو نک رسم عام ہے یعلے نماز کرنا ہے نس نماز کرتا
ہے' خدا کوں واز کرتا ہے اگر اوس دو باتاں نو کوئی استقامت
پکڑیا ہے تو نماز میں اس کا خاطر قرار اچھے گا' نیں تو
دل تمام خطرا خطرا ہوکر سو تہار اچھے گا جکچھہ ہے
سو خدا ایک ہے' کر جالنالچھہ ہے' رسول کوں رسول برحق
ہے کر ماننالچھہ ہے' نا رسول کوں سمجھے نا خدا کوں پچھانے
تو کیسی مسلمانی ہے گوش جالے۔ایک گھڑی دنیا کا دھندا
چھوڑ خدا کی عبادت نئیں رہیا نئیں جاتا' وو کیسے حو تمام
عمر چھوڑے ہیں اجھوں ہی چھوڑنانچ دل پر آتا جکوئی
صاحب ہے دیتا دلاتا ہے اس سوں دل جوڑنا اسے ہرگز نا چھوڑنا
جس تے سب اچھہ نا ؟ اس کی عبادت میں ہور خطرے
کوں کدوں منجے میوں لیدے جوئی صحت دل ہلاں اتو کہ

جکوئی اُسے سمجھیا ہور اس کی یاد میں رہیا وو انسان؟ جکوئی یو دو کام نیں کیا وو حیوان - حیوان بی کھا تا پیتا ہے، حیوان بی جیتا ہے اگر ایہو لعب سوں جیئے ' پس ہزار حیف ہے کچھ نیں کئے - خالی بات آتا خالی ذات بتاتا' وان خدا ہور رسول کوں کیا موں دکھلا تا - بحسب ظاہری پانچ، وقت کا نماز کرنے کا حوں شرط ہے ' تیوں نماز کے پچھے بی ہزار جنس کی عبادت ہے - وون عبادت کئے تو خدا کا دیدار رسول کی شفاعت ہے' لاکھ لاکھ عنایت ہے - نماز کوں کھڑے رہے تو دل کوں پاک کر کھڑے رہنا دل پر شیر کچھ نا لیانا ' جولگن نماز کرتے ہیں تو لگن خداچ یاد آنا - اگر یو بھید کوئی پایا ہے' تو "لا صلوۃ الا بحضور القلب" بی آیا ہے- نماز میں جکچھ پڑنا ہے سوں جانو خدا سو باتاں کرنا ہے' یو ادب کی جاگا ہے یہاں زیادتی کا نام سب بسرنا ہے- نماز یوں کرنا ' کہ نماز کرتے وقت یو دنیا اس کے وہم میں ناگزرنا - الحمد اللہ ہور قل ہو اللہ جکچھ پڑے سو اس کا معنا سمجکر پڑھے تو بہوت حاصل ہوتا ہے' دل ادھر اودھر نیں جاتا اس کے معنیچ میں اچھتا ہے دل خدا سوں واصل ہوتا ہے- اس وقت یوں جاننا کہ وحدہ لاشریک لہ خدا ایک ہے' حاضر ہے' دیکھتا ہے' میں اس کی عبادت کرنے آیا ہوں' بندا ہوں عاجز ہوں اس کی درگاہ اپنی عاجزی لیایا ہوں- کہ وو دل کا مالک ہے دل تے خبردار ہے' بےعیب پاک پروردگار ہے - جتنا سکنا' اتنا دل کوں اس باتاں میں رکھنا اوس چیز پر جو مقصود کا خطرا دل پر آتا بے اختیار ' آخر اس خطرے کا علاج ہونا

اپنے نفس کوں دیکھے گا یو آن حالہارا ہے آپے آتا لیچھ سی کر خدا ' جیو سوں توں حالاں سو خدا ایتی ہو یو خدائی ہے' انسان کوں خدائے ایسا برا پیدا کیا ہے کہ یو خدائی سب اس میں سمائی ہے اودھر اودھر دیکھ کر کیا ہوتا عجب' ادس میں دیکھ کہ تجہ میچھ ہے سب یوں دیکھے تو سب تھار خدا ہے' ہر یک تھار یک لذت خدا ہے اگر کوئی سمجھنہار ہے' تو حال خدا نمن وو کون تھار ہے اگر خدا انساب ہو آیا تو ہملا کیا حظ' اگر چاند ہوکر دیکھلایا تو ہملا کیا حظ' آدم کی صورت منے اگر کوئی خدا کوں پاوے تو سواد ہے' آدم منے حکمت ہے سو دیکھیا جاوے تو سواد ہے یہاں خوب اندیش دیکھ اگر تجے ہے نظر اچھے ہے نگاہ' کہ خدا اپے بولیا ہے کہ اینما تولو فثم وجہاللہ ایک راز کی بات کتا ہوں سن کہ وو بات جداج ہے' اس آیت کے معنے یوں ہے جدھر توں دیکھتا ہے اودھر خداج ہے اگر تجہ میں کچھ شناس ہے اگر تجہ میں ہے کچھ دید' تو مصحف منے یوں ہوں آیا ہے کہ نحن اقرب الیہ من حبل الورید۔ خدا شہرگ تے نزدیک تر ہے' ولے کیا فایدہ کہ آدمی بے خبر ہے آدمی جس کام سوں جیو لاتا ہے' خدا نا ایسہ نیں کرتا کچھ بی پاتا ہے۔ بے خبری دور کر خبردار اچھ دنیا دو دیس کی ہے ہشیار اچھ آنے ہملا اس خاطر پیدا کیا ہے کہ آپے سمجیں آپے پناہ کریں اس کے ہوویں' نکہ غفلت سوں جمع ہویں غفلت سوں کہا ویں غفلت سوں پڑویں حلم اپنا غفلت سوں کھوویں

یو سنوار نکلیا۔ وہی قطرا ہے جو ریجھتا رہاتا، وہی قطرا ہے جو بیاتا بیلاتا۔ وو قطرا جیو کا وجود، جس جیو میں معبود۔ وو قطرا جیوں انکھیاں تاتا، یہاں دم مارنے کسے اندا زا۔ عارف کی شناس وونچہ ہے، ادہیوں اس قطرے کی داس وونچہ ہے۔ ایک قطرا ولے ہزار دریا اس میں، خدانے قدرت عجائب کریا کچہہ اس میں۔ اس قطرے کا کوں پایا مایا، آسمان زمیں اس قطرے میں سمایا۔ خوبی دیکھو، انکھیاں ہور دل کا ستر ایک۔ جو کچہہ کرتیاں سوں انکھیاں ہور دل، اسے سمجنے عاشق ہونا یا بہوت عاقل، یو بات بہوت باریک بہوت مشکل۔ اس بات کے مانے، بحوث بالله داناں کچہ کا کچہ جانے۔ داناں کوں فکر سر چڑے، ناداں ہنس پڑے۔ اتنے پر بی کیا چپ رہینگے، کیا جانے کیا، کیا کہینگے بو رمز نکات بولتا ہوں، خدا کے راز کی بات بولتا ہوں، یو عاشق ہور عارف کے سنگات بولتا ہوں۔ کہ عارف عاشق عاشق عارف ہے بالذات، وو پاوے گا یو بات۔ اس قطرے میں جیو ہور جیو تو مرتا نہیں، وو قطرا تا قیامت جیسا کا ویساچ ہے اس قطرے کوں کوئی تحقیق کرتا نیں۔ کیتا کہوں اس بات کے مانے، اس تے اگے خدا جانے۔ غرض یو جیو ہور سب دل میں ہے، ہزار ہزار عالم ہر ایک منزل میں ہے۔ اے چتر شہباں، انسان کوں جہنا فکو جاں، اگر خدا کوں پچھاننے منگتا ہے تو انساں کوں پچھان۔ جان کا جسم اسو بند ہے، بند میں جند ہے۔ جنے اپنے باپ کے بندی کوں دیکھیا، او نے اپنے جند کوں دیکھیا۔ اپس میں جائیگا تو اپس کوں دیکھے گا، اپنی ماہیت معلوم ہوے گی

کتے تھے کہ حضرت روح سوں آسماں پر گئے ہے اَنو نے تحقیق
یوں کئے ہیں ' ہمنا خبر دوں دئے ہیں شرع کے لوکاں کتے کہ
نا یوں نبی حضرت اسی جسم سوں آسمان پر گئے ہے ' اسی
تسم سوں آسمان پر گئے تھے جو جبرئیل خدا کے پاس تے خبر
لیا نا تھا ' تو آدمی کی صورت ہوکر آتا تھا جاں اسرار ' جاں
راز کی بات اس تے پیشتر حضرت جانے ہور پرور دگار
یو بات عقل کی حد آلگے ہے ' نقل کی حدتے آلگے ہے جتنا ہے
اس ہر دو جہاں کی منزل میں ' اتنا ہے سب دل میں وہی
ہوا عاشق ہور وہی بھلیا ' جس پر پردا کھلیا دل میں
جانے ہور دل کو پانے کی بات خدا ہے دل میں خدا ہے یہی
دیدے یہاں دیکھتے سو دیدے دل میں جاویں ' تو دل کا
دیدار پاویں دیدار ہور دل دونو ایک ہویں مل دل دیدا
دیدا دل یوہی من عرف نفسہ فقد عرف ربہ ' کا مقام ہے اپس
کوں دیکھنا اپس کوں سمجھنا عارف ہور عاشق کا کام ہے جو اپنا
پیکھنا ہے یہاں اپس کوں اپے دیکھنا ہے یو حضور کا جلوہ ہے
یو اپنے حسن کے غرور کا جلوہ ہے جکوئی یہاں آتا ہے وو کچھہ خدا
کوں پاتا ہے یکس کوں کلے پوچھیا کہ توں خدا کوں کیوں جالیا کہا
دیکھیا ولے نیں پچھالیا دیدا ہوے تو دل میں جاتا ' جیو ہو تیو
پیو کو پاتا جیو کو پاتا دل کوں دیکھنا عجب تماشا ہے '
سرتے پاوں لگ سب تماشا ہے باپ کے صلب میں تے جو قطرے
ماں کی رحم میں آیا تھا ہور جیو اس میں سمایا تھا '
ہور اہی اسپیلچ ہے ' ولے یہاں سمجھنے میں پیچ ہے وہی
قطرا جو وجود پکڑ کر بہار نکلیا ' وہی قطرا یو عمارت اپس

تجھے معسوق کی کیا پڑی تو عاشق ھے اپنی نبار - بیت

معشوق بے نیاز اھے بادشاہ پری

معشوق سوں نکو کرو ھرگز برابری

معشوق بے نیاز صاحب ھے و و حکچھہ کرے گا سو اُسے سہاتا ' توں عاشق حریدی بندا تجھے دل توڑ اپنا کیا کام آتا - دل دل توڑتا تو کیا دل توڑا جاتا ھے ' دل توڑیا ھوں کر چپ موں میں تے دول آتا ھے - یو عشق ھے اس تے جیو کیا بھکے گا ' جتنا توڑنے جاے گا اتنا لگے گا - اگر عاشق میں ھے عشق کے نشانے تو عاشق پر معشوق آپی ھوتے دیوانے - یو سن ' ایک عشق اس میں ایتے گن ؟ بارے اے من موھن تو جو کتی ھے کہ میں دل پر عاشق ھوی ھوں مجے دل سوں ملا ' میرا دل غنچہ ھوا ھے پھول کر - دل بہوت ھے بڑا ' دل پر کوں رہ سکتا کھڑا ' کہ کہیں ھیں قلوب المؤمنین عرش اللہ تعالی ' دل بہوت آلا یعنے خدا کا عرش مسلماناں کا دل' جکوئی دل کو انپڑیا وو خدا واصل - بعضے کتے ھیں کہ حضرت کوں بی معراج دلیچ پر ھوا تھا' یو راج کاج دلیچ پر ھوا تھا - دیدار کوں دلیچ میں دیکھے' پروردگار کوں دلیچ میں دیکھے - جو باتاں خدا کوں بھاتیاں تھیاں ' سو باتاں دلیچ میں تی آتیاں تھیاں - بعضے کتے جو روح جسم سوں آسمان پر جاتا اس جسم کوں روح سو مفارقت لازم نیں آتا - جو جسم روح ھوکر آسمان پر چڑے ' اس جسم کوں شکست ترکیب نیں وو کیوں خاک میں پڑے - حضرت جو دل پر آنے سکے ' جو خطرا دل میں تی آتا تھا اس خطرے کا ناوں جبریل رکھے بعضے کتے کہ یوں نیں بزرگاں

فرلفت هے ' هر رلم کوں راحت هے ' کہا واسطہ که یو عشق هے
عاشق کا یو حال کرتا هے' تو کیا معشوں تے گذرتا هے معشوق
ٹیں عشق نیں سلدرتا ' معشوق کوں عشق دیوانے نیں کرتا
معشوق ڈاواں ڈول نیں هوتے ' معشوں گھالگرا گھول نیں هوتے
معشوق بی عشق کا سواد لیتے هیں' معشوق ہی عاشق خاطر
جیو دیتے هیں - معشوق ہی زار زار روتے هیں ار بھرتے هیں'
معشوں ہی عاشق خاطر لئی کچھہ کرتے هیں اتنی طاقت
کاں هے اس میں جو بچھڑ رہ سکے ' بچھڑے کا دکھہ سہ سکے
معشوں کا دل بے دل هوکر کاں جاتا عشق آپیچ لٹ کر
زوراں سوں کھیلچ لیاتا عاشق کے عشق کوں داکر ' معشوق
پاواں پڑ پڑتے اگر معشوق بے پروا صاحب ذات ' عاسق کا جو
عشق پورا دیکھتے تو وو عاجز هر کرتے بات اگر وو اپنی
بے پروائی پر آوے تو عاشق کا گھر میں جیو جاوے یوں
عاشق معیه میں کتنا نیاز اچھنا کیتا امتیاز اچھنا توں
تو یوں آنا پیش جوں باد شاہ اگے درویش ' جوں صاحب اگے
غلام' هزار هزار تسلیم هزار هزار سلام اس کا حسن تیرے
دل کا اجالا ' اس کا عشق تیرے پیلے کا پیالا معشوق کا
جفا سوسنے عاشق کوں سار نیں عاسق کوں معشوق بغیر آرام کی
ٹھار نیں عاشق کوں معشوق بغیر سر تاج نیں عاشق معشوق
کی بے رضائی کرنا نیں عاشق اپس کوں کیا خاطر سہانے لاوے
وهی خوب جومعشوق کوں بھاوے عاشق جو ثابت هوا اپنے ٹھار
معشوق آپیچ آتی هے بےاختیار معشوق جکھہ کرے تو عاشق کے چار

جو دل کا یار اچھے کوئی تو کہوں میں بات اپنے دل کی
کہ آسانی کچھ اندیشے کرم کر میرے مشکل کی

جکوئی چتر ہے جکوئی جان ہے سو تجے پہچانتا ہے؛
توں یوں کیا سو ووں بی کرنے جانتا ہے۔ تونچہ ہے مجھے دل کو
ملانے کا ٹھاں، تونچہ ہے میوے ہور دل کے میانے میاں۔
اتنا کیا سو تونچہ ہے، یو کام سب تجھہ سوں نچہ ہے۔ محبوب
خوب دیں کہیں ایسے دنیا میں، سوریج چاند دونو مل
اس تارے کوں جنے۔ نظر نوایا اے حسن دھن، جگ جیون
من ہرن، مس موہن، محبوبی کی روشنائی، ناراں کی صفائی
جیواں کی پیاری، دلاں کوں آرام دین ہاری۔ دیدے مشتاق
تیرے دیدار کے، عاشقاں امید وار تیرے پیار کے۔ یو ہور
کچھہ نیں دل ہے، دل هات اینا بہوت مشکل ہے۔ دل بادشاہ
دل آپ بھاتا، دل سوں دل ملے بغیر دل هات نیں آتا۔ بیت

کرے کوئی دل کو کیوں اپنا سینے میں چھپکے یو دل ہے
تجے آسان دستا ہے مجے یو بہوت مشکل ہے

دل تو ملے جو دل کوں دل ملا جانے، جکوئی دل سوں
دل ملاوے دل کوں پچھانے۔ اول تے دل کسی سوں جوڑنکو،
وو توڑے گا تو توڑنکو۔ عشق کرتے سو دیوانے ہچ ہور،
دل اکا توڑتے سو سخت دل بحر کوڑ۔ عشق میں معشوق کے
جفا نے کچھوانا ناں، دل پر اپنے دریغ لیانا ناں۔ عشق کا وضاچ
یوں ہے، قضاچ یوں ہے۔ یاں اپس کوں بے دل فنا کرنا،
کام اپس پر مسکل ناکرنا۔ عشق ایسیچ چالیاں تے پا یا
رواج، عاشق کوں مو سے سو بغیر کیا علاج، ہر جفا کوں

ادھرتے ناز توں کرنا ادھر وو کرتے ناز
وو ناز خوب نہیں دونوں ہی ہونگے واز

معشوق نے ناز کرے تو عاشق نے نیاز جوڑنا عاشق
نی ناز کر کر معشوق کا دل توڑنا وو نازاں بلا ہے ' وو
نازاں میں برا غلبلا ہے سارا بھاندا نکو بوڑ جاں دو
نازاں واں توڑا توڑ معشوق کا للنکنا ہی ایک بیار ہے'
دل دوٹیا نو نانکنا ہی کیا درکار ہے جو لکن نانکتا ہے
میانے میاں تو لگی اس میں ملکنا ہی ہے محقق جان معشوق
نیں ملکتا نو بھیکی نکو کر دل لکو توڑ' حتنا وو توڑے کا
اتنا توں جوڑ عشق اور زور لکیا سو جھتتا کدوں' تو لس
توڑنا سو امتنا کیوں معشوق کا لس ملکنا میں ناز ہے لس
تھار عاشق کا کام نیاز ہے اس کے اپی ملکنے تے تو اپنا کی
واز ہے عاشق ہے تو معشوق کا ناز سوس توں ایس سو سیا
دونہیں سمجھیا تو ہزار افسوس کہ آخر استغنائی حاجری
کا پیلنے کی لباس نا اُمیدی امید تے ہوے کی خاص
معشوق کا ناز دھات دھات ہے' اگر کوئی عاشق سمجھے کا
تو یاں بات ہے اللضا حسن جھی سوجھی جگ جیوں دل کھوان'
دل پر جو عاشق ہوئی تھی سو نظار کلے سب اپنا احوال
بولی سمجھائی کہ اے بھائی جیوں توں دل کی صفت
کر مجھے دل پر عاشق کیا ہے تیوں ابھ امال اس کے ملنے کی
بی فکر کر خدا مجھ فرصت دیا ہے مجھے دل سر عاشق
کرنے تجھے آتا دل کوں مجھ پر عاشق کیا تو تیرا کیا
جاتا بیت

دونوں بی عشق پر عشق ھیں یوں کوں نام کیا ھے۔
عاشق روتا معشوق نہ روتی، عشق کی ذات دور دور ھوتی۔
معشوق اپنی مشتاقی دل میں چھپاتی، عاشق کی بے تابی
ظاہر ھو آتی۔ عاشق اوتاولا بہوت گرم، معشوق کوں حایل
ھوتی شرم۔ اپسکوں اپیچہ بہاتا، اپسکوں اپیچہ لگ جاتا۔
فارسی میں کہتا ہے کہ بیت

عشق است بسکہ در دو جہاں جلوہ میکند
گہ از لباس شاہ گہ از کسوت گدا

عشق کدھیں صاحب کدھیں غلام، ایک شخص کے یو دو
نام۔ عاجزی اور استغنائی، یو ایک صفت ھے عشق کی
جو دو صفت ھو آئی، اگر توں بی عاشق ھے تو یاں
سمجھ رے بہائی۔ مارے حسن دھن جیو کا جیوں عجائب
رتن گلرو غنچہ دھن، نظر کوں خلوت کر گہر میں بلائی،
نزدیک بسلائی۔ عشق سوں سیدا جالے، انکھیاں میں تے انجھوں
ڈھالے۔ سبحان اللہ یو عشق ھے اگر یکسکے دل کوں زیر
و زبر کرے گا، پانی کوں خون جگر کرے گا، تو آخر دوسرے
کے دل میں بی گھر کرے گا، آگ ھے جالنے کا اثر کرے گا،
مستی دھسے کا بے خبر کرے گا۔ بیت

عشق تے عاشقاں مراداں پائے
عشق آخر مراد کوں اپڑائے

رموز راز ھوے گا، ناز نیاز ھوے گا۔ بھولے بغیر بھلایا
نہ جائے، ڈھونڈے بغیر پایا نہ جائے۔ ذات ایکیچ کتا کتا۔
حکچھہ ھے سو ثابت پتا۔ بیت

چالے اوپی سنبھالے عشق چلدر عشق بہان عشق دان عشق
اہمان عشق حاکم عشق سلطان، عشق سے روشن زمین عشق
تے روس آسمان، عشق تے روشن ہردو جہان عشق تے
عاشق معرور، عشق تے معشوق لے نکری ظہور عشق روشن
سب میں بھر نور، عشق اُجالا عشق نور عاشق ہور معشوق
کے سی کا مایا سو عشق، اس دونوں کوں دھلدلانا سوں عشق
ہلاک ہوکر غم سوں، نکسکوں ایک بھلاتے ہم سوں کیا پرس
کہا فار عشق میالے میاں ایا بچھین کہاں کا قرار عشق لگے
بغیر دل لگتا نیں، عشق کا لذت ایسا ہے جو ہرگز دل بھکتا
نیں عشق سمی جتلا دکھہ عاشق کوں اتلا سکھہ جاں دو
جیو ہوتے ہاں راضی واں دل کی کھلتی ہے بازی - جیو
کے دریا میں دمار کا طوفاں ماریا، کلے دل جیتا کلے دل
ہاریا عاشق اپنے کوں سنوارتا کہ تا معشوق دیکھے معشوق
کوں خوش آوے، - شوق کوں بھاوے معشوق اس کوں
سنوارتی کہ تا عاشق کوں رجھاوے عاشق کا دل بھلاوے،
عاشق کوں اپنے بھلاے میں بھاوے معشوق ناز ہے ولے
معشوق میں بی تمام عاشق کی صفت ہے عشق نازں ہے ولے
عاشق میں بی تمام معشوں کی گت ہے داشق معشوق دو
نام ولے دونوں کا ایک کام سب کوں ایک وضا سوں گھڑے،
ولے ناؤں جدا پڑے عشق ایکیچھ ہے جو دونوں جاگا جلوا
دتا ہے، کہیں ناز کی صورت پکڑیا کہیں اس کوں نیاز کیا
ہے ایک عشق ہے جو دونوں کوں بے آرام کیا ہے، ایک عشق
ہے جو دونوں کوں بدنام کیا ہے ایک عشق جو اتلے کام کیا ہے

## غزل

سہیلی یار بچھڑیا ہے مجھے وو یار یاد آتا
بسر نیں سکتی یک تل میانے وو سودار یاد آتا

جہاں میں دیکھتی ہوں وہاں مجھے اس کاج موں دستا
وہی بستا ہے دل میں وو چہ تہارے تہار یاد آتا

مرے یو دیدے فادیدے کدھیں تک دیکھیں گے دیدار
مجھے دیدار دے آتک مجھے دیدار یاد آتا

مری انکھیاں میں پھرتا ہے ترے مکھ کا خیال آکر
تیرے رنگ روپ پر بھولے ترا رخسار یاد آتا

کھڑے قد کی ملائیونگی نظر بھر دیکھونگی حسن دیس
تیرے نیناں تیرے سیناں تیرا گفتار یاد آتا

ستی ہوں سدہ میں اپنی کہاں گی بدہ رہے مجھ میں
تجھ خوشبوئی خوش لگتی تجھ سنگار یاد آتا

تیرے دیدار کا میں دھیاں دل میانے پکڑ رہی ہوں
تجکوں پھول خوش لگتا تجھ گلزار یاد آتا

کھانا نیں بھاتا، پانی نیں بھاتا، دل کی خاطر حسن کا جیو جاتا — بیت،

حسن پر اندھارا ہوا سب جہاں
حسن پر پڑیا ٹوٹ کر آسماں

عشق کے پھاندے سنپڑی، باتاں چہ سن اس حال کوں انپڑی۔ گماں جو اسے تہا سچ، پانوں سوں پڑنے کا آیا وقت۔ عشق عاجز عشق توانا، عشق دانا عشق دیوانا۔ عشق اپنے رنگ میں آپی کھلتا، عشق ایس پر آپی بھلتا۔ عشق کے

حیران ہوا عقل کر بڑی بیت

دو گوہر دیکھ کر گوہر بوجھا ایا
جو اس گوہر میں جرھر دیا سو جاتا

کہا من ہرن۔ رہے' دو اشنائی کی صورت مجھے بہوت بھائی ولے دو صورت یہاں کیوں آئی یو پاک صورت اودار ورب مغرب ہور شام کے پادشاہ کی ہے عالم تمام کے بادشاہ کی ہے' یو اس کی صورت ہے حسن کی صاحبی سے پر چلے ' دو اُس کی صورت ہے حسن کے حکم تے زمین آسمان ہلے صورت بہوت عاقل اس صورت کے صاحب کا ڈاؤں دل بیت

صفت دل کی کنا لی حسن کے پاس
لگانا دل کی اخر حسن کوں اس

نظر جاکا جاکا کے پردے کھولیا چھپیاں چھپیاں باتاں بولیا حسن دو سواہ بھوریاں باتاں سن یو کوریاں باتاں سن کچھ فکر دل پر لیائی دل پگھلائی- عاشق ہوئی دل ار تے اُڑ گئی دوئی بیت

حسن ار دل بھلا دل حسن اوپر
پڑنا ب کام مشکل حسن اوپر

دل ار عشق چھپایا ناز نیاز در انا- حسن کوں دل کا لگیا دھیان دل حسن کا ہوا پران حسن کا ذکر ہوا دل حسن پر وقت کام ہوا مشکل -

غزل گفتن حسن از فراق دل

روشن ہوتے ساتوں فلک۔ دولی کہ مرے دل میں بہوت دیسیاں سے یو تھا، خبر اپنی تو ہی جانتا، کہ کوئی مرد خاص پیدا ہوے جوہر شناس پیدا ہوے، کہ جوہر کوں جانے، جوہر کی قدر کو پچھانے۔ بیت

آدمی کوں آدمی کی طلب گر آئیے
آدمی جیسا منگے وو ویسا پائیے

بارے الحمدللہ ایسا جوہر شناس آدمی آیا، خدائے اسے یہاں لایا۔ یو بات ہوے پچھیں غمزے نے نظر کوں دسرے دیس حسن کے حضور لایا، نظر آیا، نظر کا رویس حسن کوں بہوت بھایا۔ نظر کی نظر حسن پر پڑی، حسن کی نظر نظر پر پڑی۔ سلام علیک علیک السلام، جیوں دنیا کا رویش تھا تیوں چلیا دنیا کا کام۔ بیت

چتر تھا گیا بیگ مجلس کوں تمام
دیکھیا کر ایسا دل چتر کا ہے کام

حسن دلبر، من موہن، جگ جیون، حسن علم کی جوں جوں بوجھتی بات، نظر تیوں ایک ایک بات کوں کہا سو سو بات، چھبیلی نار، رنگیلی سحر کار، وو بات سن ہوی شہ مات۔ حسن دلبر خوش طبع خوش کام، جیو ہور دل کا آرام۔ بات تے دکھیا کا دکھ جاوے، موں دیکھتے دل میں خوشی آوے۔ خزانے دار کوں بلائے فرمائے کہ وو سنگ جو سرنگ تراشی صورت ہے، من مورت ہے جا، بیگ لے کر آ۔ خزانے دار بی بگیچ دھایا، جو صورت حسن دلبر من موہن منگی سو لیکر آیا دکھلایا۔ نظر کی جز اس صورت پر نظر پڑی

میں کہا خدائی ہے بہوت رویا گلے لایا بہوت عذر خواہی کیا بیت

حکوئی بچھڑے بچھیں نہیلچ ملنے پاتا ہے
خدا ملانے کوں ملگتا تو یوں ملاتا ہے

بولیا سو قصا کسے تھا کام خدا کے ایسے ہیں کام بہوت عزت سوں بہوت حرمت سوں غمزے نے نظر کوں اپنے گھر لیکر گیا دلاسا دیا حرن تواضع کرتا تھا تیوں تواضع کیا القصہ حسن ناز نے گلدار نے انکھیاں کے سلگارنے دل نے اسهارنے سنی کہ غمزے کا بہائی جو لہن پن تے بچھڑیا تھا سو ملیا غمزے کے دل کا غنچہ جوں پھول کھلیا۔ بیت

حکوئی طالب ہے اس کوں طلب الدونا ہے
طلب میں ثابت ہوتا ہے تو سب اترتا ہے

حسن ناز چہر چوسار صاحب صورت صاحب دیدار دسرے دیس غمزے کوں بلائی کہی میں سنی ہوں کہ بہوت دیساں بچھڑیا تھا سو ملیا ہے تیرا بہائی کیا نام دھرتا ہے کیا کام کرتا ہے غمزا بولیا کہ میرے بہائی کا ناؤں نظر عجب مرد ہے با خبر بولی کہ کیا ہنر جانتا ہے بولیا کہ لعل ماںک ہیرے رتن خوب پچھانتا ہے بیت

خوبی اچھی ہے خوب کے سات
خوب اوسی کیے ہیں خوب بچھات

حسن ناؤں دل پرور دلدار جو کے اُجھار پاس بڑے مول کا بہوت تول کا عجب ایک جوہر تھا کہ کسی بادشاہ کے خزانے میں ویسا جوہر نہ تھا۔ کہ جو پڑتا اس جوہر کا جھلک

دو آشنا دو بچھڑ کر ہوے سو بیگانے
یکس سوں ایک مل یکس کوں ایک نیں جانے

ولے نظر کوں ایک بھائی تیا بہوت خوش نام، غمزا اُس کا نام۔ نہن پن تیچ جدا پڑیا تھا، ایسا کچھ قضا کیتڑیا دیا آخر حسن کی خدمت اسے روزی ہوی، فیروزی ہوی۔

بیت  جکوئی کام کوں چاہتا ہے کام در اچھتا
ولے وو کام جدے لگ نیں بہوت دور اچھتا

القصہ قضا را یوں ہوا جس وقت کہ نظر رخسار کے گلزار کا نظارا کرتا تھا دل پارا پارا کرتا تھا، جدا کیا کرے نا کر استخارا کرتا تیا۔ غمزا نرگس زار میں اس عشوہ یا کے گلزار میں مست پھرتا تیا، ولے شعور دھرتا تیا سب بیار نظر کرتا تیا۔ نظر کوں نظر سوں دیکھیا غمزا نیں پچھانیا، کوئی بیگانہ ہے کر جانیا۔ ہور بڑا اٹھیا، اپنا لہو آپی گھتیا۔ ہور لہوا اس پر اچایا، کہ تو کوں ہے کیوں اس باغ میں آیا۔ غمزا مست، غصے سوں بدست، نظر کوں مارنے خاطر نظر کی انکھیاں باندیا، تس پر کے کپڑے اتاریا، سکتا تیا کہ مارے ولے نیں ماریا، کچھ دل میں بچاریا۔ نہن پن میں نظر ہور غمزے کی ماں نے کچھ فکر کی تھی، دونوں کوں دو لعل دی تھیں، بازو کوں باندنے، مہر محبت سوں باندے۔ دنیا کوں کیا پتیانا ہے، کہ ایک وقت ہے زمانا ہے۔ کچھ ہوئے تو ایکس کوں ایک پچھانے، ایکس کوں ایک جانے۔ غمزے نے نظر کے بازو کا وو لعل پچھانیا، جانیا کہ یو تو اپنا بھائی ہے، اپس میں ہور اس

جدھر دیکھتا ہے ادھر خوشی ہور آنند، جدھر دیکھتا ہے ادھر
ناز ہور چونچلا بیت

نظر اپنی مراد کوں اپڑیا
تہاں سو دیدار داد کوں اپڑیا

یکایک وہاں کسک جیسے بچے نظر کے نظر پڑے بچے
کچھے نظر کے نظر پڑے چنچلے، انپے بہوت سہائے، جانو
دل کے دانے باتاں بولتے اتھے من میں، چالے انپے جیسے جن
میں اتھے، وے سب فتنے ہر ایک نر ملا، جانو شراب کا پیلا
کھلگیاں تے کوم ہم دل جاں ہم حرم صورت اس دل کا جانو
قطرا زہر ہلاہل کا بیت

رتل بہن ہیں حسن کے داتے ہیں
جو لیلے کوں بہوت سندے ہیں

نظر پوچھیا کہ یہیں کوں ہیں کیا نام دھرتے ہیں کیا کام
کرتے ہیں انو بولے کہ حسن نار، عالم کے دلاں کا ادھار، دل ربا
شوخ چشم دل شکار، جنبش ہور زلفاں کار، بہوت پیارتے، ملکاے
تی سو ایک دل دھرتی ہے دل اپنے پر بہوت دل دھرتی ہے وو دل
آفت ہے بلا ہے، عاشقاں کے دلاں میں اس کا غلغلا ہے ساحر ٹونے وو
ایک، جیو کا جھولتے مار دل کا چور مارک عاشقاں پر کرنا ظلم،
سب عاشقاں ہوتے یہاں حیراں ہور گم جس عاشق کو انے ماریا
وو عاشق نکیں داد ملگیا نکیں پکارنا بہوت چنچلا بڑا ہٹیلا
ہمیں سب اس کی غلاماں ہیں، عاشقاں کے دلاں کے داماں
ہیں اس باغ کی نگہبانی کرتے ہیں جولے جدن دی دیتے
پھرتے ہیں جھاڑ پات پھل یہاں کا ہے ہمارے حوالے، دو پہل
جھاڑاں سب پانی دے دے ہمیں پالے بہت۔

ہوں - یو پل صراط کی بات ہے، بہوت داں آتا آت ہے - اپنا
کچھہ منہ پر کیڑیا، ولے ایسا مشکل مدعے کیں نہیں پڑیا -
ات کوں اس کی پریشانگی پر، اس کی حیرانگی پر، اس کی
سرگردانگی پر، مہر آئی، اسے گلے لائی، کہی اے بھائی - خدا ہے
کچھہ غم نکو کر، خوش اچھہ خدا کوں نکو بسر، تھوڑا کم نکو کر - یو
دول دول ات بہوت ایسی بہوت کری، وہاں تے دنجاں کواتے کھانے
کھر بر دری وہاں تے دو چار تار ست نظر کوں کمر پر ابائی، کہی
اتال منزی [illegible] کدھر جاتا اندر جا بھائی - نظر ات کوں بہوت
نبلی کر جانیا، بہوت اس کا انکار مانیا - ہمت منگیا، رخصت
منگیا ات نے پیار سوں اپنے ات میں چت کاڑ کر تھوڑے تھی
بال، کہیں تجھے کام کچھہ مشکل پڑے تو یو بال آگ پر ڈال -
میں حاضر ہوں گی اس تیار، پیلاڑ کام کرنہار پروردگار، دوہ

خدا کے کیل کچھہ سب تے جدا ہے
جسے کوئی نیں مدد اس کوں خدا ہے

تو نکو، اس وقت در ہمت بسر نکو - ات سوں رخصت ہوکر،
نظر وہاں تے شہر دیدار کے اودھر، چلنے سر کوں قدم کیا،
خوش ہوا دور غم کم کیا - دور تے دیکھیا شہر دیدار میں،
رخسار کے گلزار میں، عجائب دادر بہار میں آیا، آسودہ ہوا
راحت پایا انکھیاں نرگس زلف سنبل رخسار لالا، قد پھول کی
ڈالی، دہن غنچہ سو دال کالا بالا - جوڑا طاوس کلا [illegible] چمن
میں طوطی کے توڑے، تل پھوفرا چال کبک اندھر عین سکر
جوڑے - گلے میں چاروں طرف گوہراں، جانو میٹھے پانی کے لڑیاں -

سو اس دل ربا نار کوں دائیاں کے سنگھار کوں چتر چوسار کوں ایک سہیلی تھی' بہوت چھبیلی تھی' راپ رنگیلی ہور نازک اس کا لیتی ساولی تھی رنگ کو کالی گھنگر والی قامت کے گلزار کا ہور شہر دیدار کا تماشا دیکھتی تھی حا بجا دیکھی ہوی اس و ہوا دیکھتی تھی تماسے سوں جھولائی ہوی' اسائش پائی ہوی سو اس وقت دوپ کی کرسی تھی اپلی کرسی ہوی' کمر کے چھاؤں لے اسی تھی اپس میں یکانک نظر پر اس کی نظر پری' بیٹھی تھی سو پھنک کر اٹھ کھڑی بیت

اشنا اشنا کوں جانیا نئیں
اسنائی کوں کوئی پچھالدا نئیں

نظر کوں پوچھی تو کوں کدھر تے آیا' اس باغ کی خبر تو کیوں پایا تیرا خاطر نیں جمع تجھ میں بہوت دستی طمع پریشاں سا دسنا حیراں سا دسنا کچھ گلوا لیا یوں دستا کسی کی چوری کیا سوں دستا "دونوں حیراں دونوں سرگرداں" سکیے نیں ہیں ایکس کوں ایک پچھاں نظر کی ماں تھی ہلدوسعانی' سہاہ پیشانی باپ تھا ہرکسانی لتے سوں لتے پٹ ہوکر یار نیت ہوکر اسنائی و ہم شہری کا اظہار کیا' اس وقت بارے اپلی دسنگیری کوں تیار کیا حیب لاکر بالیں بال' بولیا اس کلے سب احوال بیت

سہر ماجر یہ ہر کسے ادی
کہ خدا کوں ہی ماجری بہاتی

یاں لگ اکر یوں پڑیا ہوں' کیا کروں تدبیر نہیں اڑیا

نظر حیرت تے باں گم ہوکو جاوے
کھور دستیجہ ذہن کیوں دات پاوے

موتھی میں کیوں پکڑے بچارا' ددھر دیکھے اادھر دائ یارا - نظر کوں ایسے جاگا پرتے گدرنا بہوت مسکل ہوا' نظر حیران پریشاں فکر مند بے دل ہوا . بیت

نطر کوں تھاریں کس تھار جاوے
وقت مسکل جدا کچھہ کام آوے

دطر حوار آوارا' کچھہ دیں دستا چارا' عاجز ہوا بچارا' قضا یوں ہوا' جدا کا رضا یوں ہوا - جو دیس میں حسن نار' رفتار خوش دیدار خوش گفتار' خوش رفتار دبدیاں کاسنگار' ل کا آدھار - پھول تالی تے خوب اتکتی' چلنے میں ھنس کوں ت کتی - راویں تے مبتھی بولے بات' آوار تے دوری کوں کرے ہ بات' کمول کے پھول کے پھنکڑیاں جیسے ہات - چہن میں پھول سورج حضور' لاج تے آسماں پر چڑے چاند سور، مست ہاتی تے غرور ماتی بھاتی' کسے خاطر نیں لیاتی - دال جادو کالے داگ' ل جادو عشق کی آگ : بیت

یو موہن لٹھن عجائب موہنی ہے
سورج اس کے درس کا درشنی ہے

جودن الماس تے گھٹ' ادھر یاقوت تے اعلیٰ نپت - اس کیاں کھیاں جانو لالے' جادو سراب کے پیالے - دانتاں دیکھہ موتی دانے' گھرے گھر پھرتے ہوکر دیوانے بیت

نظریاں میں انکری مرد کا دل ہات نیں نکری۔ انلی چاترائی
کچھہ کام نیں کی نکامی کچھہ کام نیں کی۔ وہی عورت بھلی'
جو کوئی مرد کے کہے مدں چلی۔ بیت

ستیا ہے غم لے عداوت طرب عزیز ہوا
نفا دیا ہے بشارت جفا سو چیز ہوا

القصہ بارے ہزار مشقت سوں' ہزار معلت سوں شہر
دیدار کوں انا نظر کا جو بہوت خوشی پانا اس شہر دیدار
میں دیکھیا رخسار عجایب گلزار مگر اوو بہست پیدا کیا ہے
پروردگار جھاڑاں ڈالیاں سب پھولاں سوں بار' پھولاں سب
نادر سب اچنبا سب اوتار بیت

صفت اس باغ کی گر کوئی سناوے
عجب کیا رشک جو جنت کوں اوے

سکیوں وہاں ہر پھول پھلتا' دامن دات جو بھلتا عاشق
دیکھہ وہاں جیو کھوتا' ہر پھول میں لالہ طلسم لاک ٹونا
رنگ اس کا کرے انکھیاں سوں ہم آغوشی' باس اس کی تمام
داروے بے ہوشی طوبی سوں دعوا کرتی ہر جھاڑ کی ڈالی'
اس نادر پھولاں سوں بھرنا ہے چمن کدں نہیں خالی عاشق ہوا
سو سمجھیا یو مانا جلے یو پھول دیکھیا سو ہوا دیوانا عاشقی
پڑی' دیوانگی کوری' ہشیاری اڑی' مستی چڑی کیا لطافت
کیا ناز کہا چھب' جلے نہ سماے دیکھیا آلے پڑی رہا عجب
عجب کہر کوں دیکھیا کہ ہاں تے بارنگ' دیکھتے وقت نظر
ہوتی بارنگ۔

هے ڈال میں بے عشق کوں میدان میں کاڑے اگر حسن پر پردا
دا کرتے، تو ایک عاشق دا جیوتا سب اڑ اڑ مرتے - جاں اپے اور
غیر ہوا، وہاں حسن پر پردا ہوا سو بہوت خیر ہوا - حسن
کا حسن اسم ہے، بہوت بڑا طلسم ہے - اس طلسم تے کوئی چھوٹ
نہیں سکیا، جکوئی بڑا سو توٹ نہیں سکیا - عشق کے دریا
کا طوفان سو حسن، عاشق کا دین شور اہماں سو حسن -
حسن کوں اپس تے چھپانے نہیں آتا سب میں اپس کوں دکھلاتا
چھپاتے چھپاتے ہزار پردے پھاڑیا پردے میں تے اپس کوں
بہار کاڑیا - خوبی کیا چھپی رہتی ہے، معشوقی کیا چھپی
رہتی ہے - جکوئی خوب ہے اسے اپنی خوبی چھپانے میں نہ آتا،
خوبی چھپانے جواں کوئی فکر نہیں آتا - ہر کوئی منگتا ہے کہ
اپنی خوبی کوں دیکھے، ہر کوئی منگتا ہے کہ اپنی معشوقی
کوں دیکھے - خوبی خوب ہے دکھلانے خاطر، ناکے چھپانے خاطر،
اپس کوں اپے دیکھ کر حسرت کھانے خاطر - ولے بعضے جواں خوبی
اپنی کسے نہیں دکھاتے ہیں، جتنا سکے ہیں اتنا اپنی خوبی کوں
چھپاتے ہیں - حسن کوں نہیں چھوڑتے جو پھرے بازارے بازار،
حسن کوں قید کئے ہیں تیارے تہار - اس کا ریسا کس کے
نظر میں پڑیا، سر تیچھ اس کوں خدا بے شرم سوں کھڑدا - اصیل
عورتاں اپنے مرد بغیر دوسرے مرد کوں اپنا حسن دکھلانا گناہ
کر جان تیاں ہیں، اپنے مرد کوں ہر دو جہاں میں اپنا دین
ایمان کر پچھان تیاں ہیں، جوں خدا کوں مانے تیوں اپنے مرد
کوں مان تیاں ہیں - جو مرد راضی تو خدا راضی رسول راضی،
جو مرد راضی تو دین دنیا میں عورت کی سرفرازی - جنے

کر کر، سر پر ھات دھرکر، اپنے تہارتے ھلیا، چلیا - سو دیکھیلے
اس شہر دیدار کوں، اس رنگ اورے گلذار کوں، اس لطافت کے
لالہ زار کوں، اس اوپے روپ کے نو بہار کوں - لذت سب محبت
ہور دیار میں ہے، جسے سواد کیے دیدار میں ہے - امس

حکوئی عاشق ہے اس کوں ہوا بلا دیدار
کیا دلاں کوں بچاراں کے مہیلا دیدار

عشق دیدار ہے بکرنا زور، سٹی کوں دیدارتے لذت ہے
کچھہ ہور - جو عاشق نے سمجھا ہے کچھ عشق کے گت جوں
تیوں اُسے دیدار بہوت ہے علامت - دیدار دیکھے دو دل میں
ابا سار، دیدار دیکھے تو دل کوں ہوتا قرار - عاشق جو مانگیا
اپنا یہو دیدار کی خاطر دیتا جیو - نار میں لطائف تہارے
تہار ہے ولے حکیچہ ہے سو دیدار ہے - دیدار سب خوبی کا
سنگار ہے دیدار دیدیاں کا اظہار ہے - دیدار سعر ملیر تویا،
عاشق کوں دیدار ہویا - جو عاشق دل معشوق پر واریا آخر
دیدار دیدار کر پکاریا - خدا کا بی دیدار بچ دیکھنا ہے وہاں
بی کچھہ جھلکا ریج دیکھنا ہے - دیدار دیدے ہور دل
کا آرام، عاشق کوں دیداریچ سوں لگتا ہے کام دیدار میں
حسن جلوہ دیتا ہے دل لیتا سو دیداریچ ایتا ہے - دیداریچ
کی لذت دل پر تو بلا لیادی دیداریچ کی لذت دل کوں اس بلا
میں بھاری - بہوت کر اسیچ تے حسن کوں چھپاتے ہیں بہوت
قید کر محافظت میں لیائے ہیں اگر حسن سب پہ نک نکلتا
بہار عاشقاں میں ہوتا تہارے تمار، جھوٹا خوں سارا مار -
حسن آفتاب ہے پردے میں پہ ادالا پاڑیے، حسن کا حکم لاجواب

دونا - خدا کا عالم ہے نا دو نا کہا جائے، ولے ہمیں تو اس طلسم تے بہوت ادب پائے - نظر آخر گیا اپنے قول پر نیں رہیا، دغا دیا دغا باز تھا دغا بازی کیا - اس کا مکر اسے نہ تھا خام، انے تو کیا اپنا کام - فرد

رقیب بند کیا تھا سو بارے بند تے تٹیا
ہوا خلاص بچارا یو اس کے بند تے چھٹیا

رقیب گمراہ، روسیاہ، حیراں، پریشاں سرگرداں - فکر میں چوکیا، عقل تے گریا، آخر کچھہ تدبیر نیں دسی لا علاج خاموش ہوکر اپنے شہر اودھر پھریا - فرد

8 Feb 49

امید ست کو رقیب آج نا امید ہوا
خدا کیا جو نظر پر نظر یو دید ہوا

نظر رقیب کے ہات تے خلاصی پایا، خوش ہوکر دیگر قامت کنے آیا - دل کا مدعا کھولیا، بولیا - کہ تیری ہمت تے تیری دولت تے رقیب کی محنت تے آسودا ہوا، تیری مہر تیری مروت کا مجے آزمودا ہوا - توں مجھ پر لی شفقت لی پیار کیا، مجھ پر تو لی اپکار کیا - یو کام کرنے تو بچھ سکے، خدا تجھے سلامت رکھے - مجھے لگیا ہے شہر دیدار کا خیال، رضا دے اقبال - بہوت ضرور ہے یو کام، یو ضرور میرا خدا چہ کوں دام - قامت کہا اے والدہ، بسم اللہ، بصحت و سلامت خدا تجھے تیری مراد کوں اپڑاوے، جکچھہ توں منگتا سو خدا تے پاوے - بیت

دنیا میں مل کو بچھڑنا یو بہوت مشکل ہے
لگیا ہے دل ستی دل مل رہیچہ پر دل ہے

بہوت استقامت سوں، نظر قامت سوں، وداع ہوکر، تسلیم

تیرا صاف پانی، جھعیب تیری ہوے گی پریسانی۔ تھنیے عقل کے
آدمی سوں بڑے عقل کے آدمی نے بہوت بات کیا تو بہوت زیاں
ہے، اس کی بی عقل نہیں ہوتی بڑی عقل کوں نقصان دے۔
شربت میں تھک گلاے تو کیا سواد دے گا، گلاب میں چھاچھ
بہاے تو کیا باس ایوے گا۔ ایسے سوں بات کونا جس کے بات
سوں اپنی بات کوں کس چڑے، یا قوت پکڑے بات کوں
رس چڑے۔ بڑی عقل میں کمی ملے تو یوں ہے جادھی دوں
شراب میں تاڑی دوں دودھ میں کانجی۔ فارسی میں بی کہے
ہیں شانایاں نے یو بند، فرد " پسر نوح بابداں بہ نشست
خاندان نبوتش گم شد" عاقلاں نے اول تے بادھے ہیں یو
قاعدہ، باداں سوں تھوڑی بات بولنا بہوت فائدہ۔ دانا نادان
کی صحبت سوں بیزار ہے، دانا کوں نادان سوں بولنا عار ہے۔
دوں فرزدق کہتا ہے، مصرعہ کہ " تا من ناسم سخن نہ جہی
بکنم، عارف بعیر کوں گذراں سکتا یو جنم۔ جنیے دانائی کا لذت
پایا، اُسے نادان کا صحبت ہرگز نیں بہایا۔ القصہ وو رقیب
ناپاک، بد نظر سینا چاک۔ اس مصفی دلکشا قامت کے بستان میں،
ایسے نادر مکان میں، بارے دونو آئے، دیدیاں کوں دور تے شہر
دیدار کا تماشہ دیکھلاے۔ بیت:

خدا مراد دیتا اس کوں جس کی ہے ہمت عالی
عجب ہے اس وقت اس آدمی کی خوش حالی

قامت جو نظر کوں رقیب کے سنگات دیکھا، چوری سوں
اس کے احوال کی بات پوچھیا۔ فرد

کہ حدیث ہے کہ الصدق ینجی والکذب یہلک سچے کا دل پاک جھوٹے کے دل میں شک یعنے جھوٹ ہلاک کرتا ہے اور سچ دیتا ہے نجات' نو رسول تے الٰی سو ہے بات خدا نا روزی کرے اہل کوں نا اہل کی صحبت نو بہوت بڑا عذاب یو بہوت بڑی مصلحت یا عاقل سوں بیٹھنا ل دا محبوب سوں لانا دل' جکچھ ہووے حاصل یا یکلے اچھنا ہور اپے کہنا ہور اپے سننا اپنے ہیں' یہاں ہی حدیث ہے کہ السلامت فی الوحدۃ والآفات بین الاثنین'' یعنے اکیلے اچھنے میں سلامتی ہے ا ملے اچھے تو گیاں کوں بل ہے' جہاں دو ہیں ملے وہاں بڑا کھاٹ وہیں بہوت خلل ہے دانا کی گیت کچھ ہور ہے ناداں کی ہٹ کچھ ہور ہے فارسی میں کہا ہے صحبت کہ بحرت نبود دوری بہ جاں صرت نا اچھے گی واں کیا سواد دسوے کا سننا یوں ہی کتے ہیں' مصرع' اے وائے اواں صحبت لادیں ولا ہ بیا'' جکوئی دانا ہے وھیچھ نو بات کچھ دایا کچھ سمجھیا کچھ منیا ناداں میں بیٹھ عبث بولنا عبث سننا اوقات ضایع کرنا دانا کا کام نیں' دانا کوں ہر گیزی ہر جاگا ہزار کام ہے ناداں کوں فام نیں نو عمر اسی امی ہے حکوئی اسے گلدانے لہو و لعب کرحانے کام کے اس ی کوں یاں کام کرنا ہے کیا کام ہے سو فام کرنا ہے تنہای دانا کا خلاصا ہے تنہائی دانا کا خاصا ہے تنہائی میں دانا کوں بہوت حاصل ہے' تنہا وھیچھ رہے حیکوئی واصل ہے کامل ہے نا داں ہے یک دل تنہا رہنا نا جاسی' ناداں کوں ہرگز تنہائی نا بہاسی اگر توں دانا ہے تو دانان سوں تکو مل'

مصلحت سوں چلتا دنیا کا کار خانہ ' کیں سچا دول کیں
کیں جھوٹا بہانہ - ولے جھوٹے کوں سب کوئی پتیاتے' سچے کی
بات کوئی خاطر نیں لیاتے جھوٹا دنیا میں بہوتیچ بھاتا '
سچے کوں کتے کچھ کام نیں آتا جھوٹا نیں ہووے سو بات کاڑے'
جھوٹا دو میں عداوت پاڑے - جھوٹا کافر بے ایمان ' جھوٹا
بد بخت بدگماں - جھوٹے کی بات کو نیں کچھ بنا' جھوٹا
سچیاں کے گوہاں کا اپہنا' جھوٹے کے منہ میں قایم گری -
جھوٹے کوں کیں عزت نیں ' جھوٹا کافر محمد(ص) پیغمبر
کا امت نیں - حضرت کہے ہیں یو سچ نبی کے رتی' کہ
"الکذاب لا امتی" جھوٹے کوں لانتا ' جھوٹے کی جیب
پچھاڑ کا تنا جھوٹا سیطاں کا سالا' جھوٹے کا دین دنیا میں
موں کالا - جھوٹا اپنے دل تے باتاں جوڑے' جھوٹا لوکاں کے گھراں
پھوڑے جھوٹے دی میں کیا کہوں بات' خدا پناہ دیوے جھوٹا
ہے شیطان کی ذات - سچے کوں ہمہ کتے ' کچھ کا کچھ کتے۔
سچے کے باتاں کوں کون مانتا' سچے کوں کتے یو کیا جانتا - سچے
کوں سچا جانے' جھوٹا سچے کوں کیا پچھانے - سچا جھوٹے تے دغا
کھاوے' سچے کوں جھوٹے کی صحبت کام نا آوے شیطاں تے ڈرے
تیوں جھوٹے تے ڈرنا' جھوٹے کے موں پو لعنت کرنا - بیت :

جھوٹے سے کام نہ آیسے ڈرا اکامی ہے
جکوئی جھوٹ کتا بہوت وو حرامی ہے

سچے پر ہنستے مسخریاں کرتے' سچے کوں اڑاتے سچے پر
دولاں دھرتے - سچے مٹس نیں ہے جھوٹی داری' سچے سوں خدا
رسول راضی - بعضے ناپاکاں پیغمبر کوں بولتے تھے کہ یو دیوانہ
ہے ساحر ہے' یو بات چھوپی نیں ہے ظاہر ہے - اتاں دسریاں
کوں بولے تو کیا عجب' اس جاہلاں کی خاصیتچ ایسی ہے سب،

یہاں کیاں کوں بہوت برا حلمال ہے آدمی ہوکر آصی کوں سمجھنا تمام اسکال ہے بارے رقیب بے نصیب کا طبع بے سیلا گیا تھا چکایا، نظر کے حضور سوں میں تے یوں نکلیا کہ تیرے باناں سی میں رہا ہوں اس کر، اتال ہوں دوں کہا نیوں سنا راس کر بیت

سلیگا چت برا ہے آدمی کوں
کہ غم کرنا اہی سب بے غمی کوں

نظر جواب دیا کہ اس سے کی ترکیب کوں کچھہ کچھہ داروان کا بوٹ درکار ہے، معدن اس داروان کا دلربا شہر دیدار ہے ہور گلشن رخسار ہے رقیب بد بخت بے نصیب بولیا اگر سنا راس کرنا میسر ہے، تحقیق اکسیر ہے تو بہتر ہے دلربا سہر دیدار ہور گلش رخسار بہی نزدیک بلکہ نزدیک تر ہے خدا قادر ہے جو کچھہ تو ملکتا سو سب حاضر ہے ہمیں تمہیں ملکر جائیں، جو کچھہ مستعدی ہونا شہر دیدار تے لیائیں آنے ہی کہا خوب، انے ہی کہا بہوت خوب، مطلب پر آیا مطلوب ۔ بیت ۔

زباں تک تھی دونو کا دل جدا تھا
سمجتا حال اس کا سو خدا تھا

رقیب بد بخت گمراہ دل سخت، ہور نظر دل کا دولت خواہ دونوں مل کر ایک دل کر، دل ربا شہر دیدار کے اودھر چلے، دل میں کوڑ کپٹ موں پر دونو بھلے ۔

اگر کوئی مرد ہے یا امردی ہے

اس گھر میں معطبہ کیوں وہلنے پاوے- اگر ملگتا ھے غم کوں مارے تو شراب پی اگر ملگتا ھے حفا سرے انگے ھارے تو شراب پی اگر ملگتاھے سخاوت تر انے دو شراب پی اگر ملگتا ھے رن میں گھوڑا دیانے تو شراب پی اگر ملگتا ھے معشوق سوں حظ پانے تو شراب پی اگر ملگتا ھے حسن کا نظارا کرے تو شراب پی اگر ملگتا ھے دل میں محبت بھرے تو شراب پی- اگر کچھ اونچا چڑنے ملگتا ھے تو شراب پی اگر خدا کوں النز نے ملگتا ھے تو سراب پی بعضے ولیاں نی شراب نوش کیے ھیں تو دس اب خوش کئے ھیں شراب مرکب ھے محبت کے بات کا شراب ھادی ھے امر, گھاٹ کا شراب آرائش بزم پادشاھی شراب اسرار خلوت خانۂ الٰہی عین خوشی میں أیسے سودا کی عمل برے تکو کر قرتا کی جہاں خوب بستے ھے وھاں البتہ ملا کرتے ھیں کم حوصلاں کوں ڈراتے کہ تو بد نیت ھورتے ھیں اگر پاک ھوا ھے تیرا دل وھاں ھور تو بی عاشق ھے تو عاشق کوں پہچان شراب کوں اتال حرام کئے ھیں سخت ولے حلال تھا عیسٰی پیغمبر کے وقت ایسی شراب کی منادی اخر یہی فعل پر بات آکی برا فعل ملا ھے نہ کہ شراب' عارفاں سوں جہل ملا ھے نہ کہ شراب- شراب نا پی کر ھو برے فعل کرتے وھاں نیں ڈرتے بیت

از حسد امروز زاھد میکند منع شراب
ورنہ کہ اس مسلماناں را غم فرداے ماست

عالم خارج شراب ھزار گناہ کرتا ھوں ھیو کو بھانا وھاں

دے گا' دل میں تقواح نا اچھے تو مسقت کس کیا دے گا۔
پانی میں سو چسوے پر گئے تو کیا پیاس جاتی ہے' ہزار کیف
کھاے تو کیا ہوا شراب کی کیف آتی ہے۔ یو بات خدا جانتا
ہےآپیں آپ' عاشقاں کو شراب منا کرنا بڑا پاپ۔ عاسق مفلس
عاسق کا ذخیرا سو یو ہے' عاشق میں گناہ کبیرا سو یو ہے۔ عاسق'
کوں شراب پلانا عاشق کا دھرم ہے۔ یہاں عسق ہے عاسق کا عاسق
پر کرم ہے - عاسق ہور دل سخت' یو تو عجب نہائیے کا ہے
وقت - عاشق کا دل نرم اچھنا' عاسق کا عاشق پر کرم اچھنا -
اگرعاسق کوں عاشق نا پچھانے'تو بے گانا بےدرد بچارا کیا جانے -
یہاں جانتا پھول مارتا نو پکارتے' ان جانتا پتھرے مارے تو دم
نیں مارتے۔ جسے نسبیے ظاہری زور ہے' ان جانتے کا علاج کچھ
ہور ہے - جوں فارسی میں بولیا ہے کہ

کر نبودے چوب تر فرماں نبردے گاو خر

شراب معشوق کا مشاطا' ایک حسن کوں سو حسن کر دکھلاتا'
محبت کوں بڑھاتا' حکوئی عاسق ہے اُسے شراب بہوت بہاتا -
شراب عاسق ہور معشوق کے دل کے سک دور کرتا' سراب دونو کوں
محبت میں چور کرتا۔ سراب پئے پچھیں دل میں کچھہ خلاف نیں
اچھتا' شراب پئے بغیر دل صاف نیں اچھتا - دنیا کا لذت تو
یو شراب' شراب نا اچھے تو عاشقاں کے انگے دنیا سب خراب -
شراب ہرگز غم کو آنے نیں دیتا' سراب خوشی کو دل میں
تی جانے نیں دیتا - سراب عسرت کا سنگاتی' جہاں شراب
وہاں عسرت آتی' دل کی تاریکی جاتی - دل پکڑتا صفا' سراب
پئے تو عاشق کوں بہوت نفا - حس گھر میں سراب آوے'

---

عاشقاں —

کا سواد پادشا ھاں خاطر پیدا کیا ہے پادشا ھاں دنیا کا سواد چھوڑنے پر آگے پیچھے دنیا میں کیوں رھا جائے ۵۔رتاں کوں دنیا کیوں بہائے دنیا کوں اوگ مانگتے ھیں سو دنیا کا ذوق کرنے خاطر، اہ جھکجھک کر حسرت سوں مرنے خاطر پادشاھاں نے دنیا کا حظ چھوڑے خلق کا دل موڑے خلق ازردہ ھوا دل پژمردہ ھوا خلق میں نی گرمی گئی خلق افسردہ ھوا پادشاھاں خوشی پر آئے تو خلق کوں بی خوشی بہائے ھر ایک کوئی دو پیالے پیا پادشاھاں کوں دعا دیا گیا دو دس کی دنیا محظوظ ھو گیا جان تازا ایمان تازا تو سب جہاں تازا۔ پادشاھاں کے دل در اچھتا ہے کہ اپس کے دور کے لوگاں اپس تے خوش حال اچھیں یں کوں بہوت سنگیں اپنے فدا ھو ویں ھر ایک گھار اپنے رکھوال اچھیں اپنا دل شاد کریں اپس کوں دائم یاد کریں کہ ھمارا پادشاہ ایسا ہے ایسا ہے' جیسی تعریف کرنگے اس تعریف جیسا ہے تا دور قیامت اپنے دور کی بات ھولا اگلے کے لوگاں حکوئی سلے تو یہ بات ھولا شراب سب کیفاں کا پادشاہ کیف جاں عاشق ھور معشوق اچھے وھاں شراب نا اچھے تو مزا جیسے جوں نمک نیں سو کھانا؟ بےنمک کھانے نے آدمی نیں کیا سواد پانا؟ جوں جوت نیں سو گھر؟ جو متھاس نیں سو شکر' جوں معنانیں سو بات؟ جوں سخاوت نیں سوھات جوں پانی نیں سو لھوا جوں سبزہ نیں سو ھوا؟ جوں حسن نیں سو نار' کاجل نیں سوں سنگار دیوے میں بتی نیں سو اجالا کیوں پڑےگا شراب میں مستی نیں وو شراب کیوں چڑےگا جس کام میں نیت بابت نیں وو کام جس کیا

ا/

کرے دیب دل یو دازش عقل دیسا
کہ دررند ہبں کسے دنیا میں ایسا

تحت تاج کا لایق ' سب پر فایق - دات میں قابل ' سب میں فاضل - سو ایک دیس اس عقل پادشاہ ' عالم پناہ صاحب سپاہ ظل الله ' حقیقت آگاہ کے دل پر کچھ آیا ' اپنا اددیسہ اپس کوں دیایا - سو اس دل ساہ زادے کوں ' اس ماہ رادے کوں ' اس مستغنی کوں ' اس سب علماں کے دھنی کوں ' تن کے ملک کی بادشاهی دیا ' تن کے ملک کا بادشاہ کیا - سرفراز کیا ' مہتار کیا -

بیت . عقل دل کوں دیا ہے پادساهی
عقل دل کوں دیا عالم پناہی

- سر چھتر چھایا ' تحت دسلایا - دل بادساہ کے ہات میں تن کا ملک آیا ' تہارے تہار ' کونچے کوچے ' بازارے بازار اپنی دو راهی پھرایا - تن دل کا فرماں بردار ' حوں بمر حدمت گار -

بیت : حبر دلیچہ کوں معلوم ہر ایک منزل کا
فقیر تن یو بچارا مطیع ہے دل کا

حدهر حدهر دل جاتا ' دل کے پیچھے تن بی آتا - دوے توے قانون دهرنے لگیا ' دل تن کے ملک کی بادساهی کرنے لگیا - دل جان ' دل عاسق ' دل کوں شراب کا بہوت دهیاں - چتر سگھڑ ول ' شراب بغیر نیں رهتا ایکتل - شراب اُسے بہوت بھایا تھا ' سراب پینا اُسے آیا تھا - پادشاهاں کوں سعی کرنا واجب ہے عدل انصاف پر ' پادساهاں کو شراب پینے کا کیا ڈر - پادشاہ کوں عدل انصاف بغیر هور کچھ پوچھ بچار نا هوسی ' پادشاہ سراب پیا تو گناہ گار نا هوسی - پادسا هاں کوں حدانے پیار کرتے کچھ دیا ہے ' دنیا

سورک کیا سمجیگا یو سعد بمعلی فنا هونا ہے نہ بہورت
دوبو جہاں ہی گزرنا دو استھار اشنائی کرنا خدا کے ذات بغیر
ہی کس پر نظر نا اچھلا۔ اس بے بے خبر اس تے با خبر ' لازم
ہوں آتا ہے عاشق پر۔ حضرت کو جس رات معراج کی بڑائی دئے'
خدا کوں دیکھے بغیر کس پر نظر نیں کئے جس سوں لگیا کام
اس کا چھاچھلا قام دو قام تھا تو دوبڑائی پاے' یو قام تھا اس حد
لگی اے۔ دو قام تھا دو حبیب کہواے دو قام تھا تو خدا کوں
بھاے رسول ہوے قبول ہوے۔ صاحب مازاغ البصر و ما طغی
و صاحب ماینطق عن الہوی۔ یعنے کسی بات میں اپس کوں میانے
میاں نیں لانا وہی بولنا جکچھ خدانے فرمایا۔ رسول اسیچے
ناؤں دیا ' رب العالمین خدا کے امر امانت میں اپنی نفس کو
دخل نہیں دیا جوکچھ خدا نے کہا سو کیا۔ بہت

جسے ہے عقل وو ہر بات کوں سنبھال کہے
جو سو برس کو ہوے کا سو وو اماں کہے

کراست کتے سو عقل تمام جکچھ دنیا میں ہوا سو سب
عقل کا کام عقل ہی ہوا سب حلال ہور حرام ' عقل ہی پکڑنا
فرق خاص ہور عام۔ عقل ہی رکھے ہر ایک کا نام' نہیں تو کاں تھا
صبح ہور شام' شیشہ جام پستہ بادام صیاد دام' صاحب قلام
یو کچھ ہے سب نقل ہے غرض جو کچھ ہے سو عقل ہے سو اس عقل پادشاہ
کوں عالم پناہ کوں' ظل اللہ کوں' صاحب سپاہ کوں' ایک فرزند
تھا کہ اُس کا جوڑا دنیا میں کہیں نہ تھا' واصل کامل عاشق
عاقل ' عالم عامل' نانوں اس کا دل دانش ملدی ' ترکش بندی
قبول صورتی' دلاوری سب عالم نی اُسے حاصل فرد

کانتے آیا۔ جاں ہارا جانتا ہے کہ جانتے آیا - پانی تے موتی کھڑیا، موتی دی پادبج ہے ولے صورت میں فرق پڑیا یو موتی وو پانی کہوایا ، اس پانی ہور اِس موتی کوں جنے سمجھا سو گیانی کہوایا۔ بعضے صفاتکوں عین ذات کہتے ہیں ، بعضے نہ ذات نہ خارج ذات یو بات کتے ہیں ۔ کُل ایک ذات وجود ہے، جرم مراتب ہور ماں تے جدائی پڑی ، بے گانگی سمائے آکر کوڑی - یو بی ایک اس بات کی ہے ڈو، آنکس کہ نہ ما بود و شما ما و سما سد - یو میرا وو تیرا ہوا ، میانے میاں کوانچے بڑے گھر کوں جانے پھیرا ہوا - اگر یو میرا ہور تیرا سیانے میاں تے جاوے ، تو بےگانگی جاکر تمام یگانگی آوے - سب دیکھیچ ہو دسے، سب ایکیچ ہو دسے ۔ دریاسیتی قطرا بہار پڑیا تو قطرا ہوا نیں تو قطرا بی دریاچ تہا ، دریا کوں بی عسق کا طوفاں چڑیا نیں تو دریا کوں جیسے کا ویساچ تہا الآں کما کاں ذات تے صفات ہے ، صفات تے ذات ہے۔ذات ہور صفات داؤں ہوے، ایک دو تہاوں ہوے۔فرق مراتب ہوا ظہوریات میں، اچیوں کے معنی ہیں اس بات میں - صفات خارج ذات نہیچ، اس بات پر سب قایل ہیں یہاں بات نہیچ ـ بات بی کیا غیر ذات ہے، یو کیا بات ہے- استی دیلاز بے چوں بے چگوں ، واں کیا دیکھے گا چرا ہور چوں - وہاں سب خالی ہور لبا لب ہے، واں کچھ نیں ہور سب ہے- واں کچھ نیں ہور سب واں تے آتا ، جاں کچھ نیں واں کبوں کوئی جاتا — اس کچھ نیں میں ہے سب کچھ ، اگر گیان ہے تو سمجھ اب کچھ - جان کچھ نیں واں کے نور کا رنگ کالا، اس کالے میں کون دیکتا اجالا فنا ہوے باج وہاں رہیانہ جاے، یو بات کسے کہیا نہ جاے

کا سرط ہے نعوں عاسعی کرتے ھمں ۔ اما دلدا أسے کیے ھمں
کہ بےعرتے ھور خواری سوں حاصل ھوئے سفلگی ھور شرمساری
سوں حاصل ھوبے ادم زاد کوں دنیا مطلوب ہے ولے بے ملت
اے دو بھوب خوب ہے حلونے کچ سمجکر کسے بے مانت دئے
ھیں وو دیناپاں ناک ہے عارفاں نے قبول کئے ھمں بعضے
کیےھیں کہ حصرت کا حداث نہاں سمجے کما کہ رایت ربی
فی صورت عایسا؃ تعلے اردکی صورب مس دیکیا خدا
بی تعلیات یو سمجنا بہوب مشکل بہوب نازک ہے بات
جکیچہ دسا ہے ھور حکچھ سلیے ھمں أسے دو سب ناؤں ہے
یو یو سب صفت ادال ذاب کسے کہنا ذاب کوں کب نہاں
کی صفاتمع میں داب ہے نہاں انک باب ہے بلکہ بات میں
باتھے یو دوھمہدوسمہ ھوا ھمہ اوست ھوا حقے اس شُلا س
کی تعالے سوں مبے ھمں الو سب دونچہ کہیے ھدں استہار
خوب بہار فارسی و املاں فارسی صاحب دلاں الو بی یو
مغفی اسرار دوں کئے ھیں اظہار فرد

فعرش فمر در حہاں دگذاشت
لا جرم حملہ عمی اشنا شد

ھور واصل حق عاشق مطلق گنجرانی ساہ علی خدا کے
لاڈلے خدا کے خاصے خدا کے ولی دائم حدا سوں مل رھے الو
بی دونچہ کہے بیت

ھب سالے جز جز کہوں ساتی سیس
سب وو ھے وو ھے سب وھی وھی

اول جو سب جاکا خداچ تہا ھور کس کچھ نہ تہا تو تو سب

---

٭ احسن امرد۔

میں آپے سوجانے- بندگی ہور صاحبی کی دہات ہور ہے' عاسقی ہورمعشوقی کی بات ہورہے - ایک بات ہے ان نراسی ' عاسق کوں اس میں ہزار بسادی - یو دا دیکسی کہدا دیکھنیگا کہے تی زیاست ہے ' عاشق سمجتا ہے کہ کیا معشوں کی حواسب ہے - عابد کوں کدا نسبت جو عاشق کے بات میں آکر دحل کرے جیوں اپنے کام میں حلال کیا ' تیوں دسرے کے کام میں حلال کرے - عاسق بلند عابد پست ' عابد ہشیار عاسق مست - عابد دیں حاطر جنم کھو یا ہے' عاشق حدا حاطر دیں دنیاتی ہات دہوبا ہے - اس بات کا کون پایا کوح' کہاں گنگا تیلی کہاں راجا بھوج - معسوق دیدار دیکھلا تاتو ہے' ولے تک تپا کردکھلاتا ہے' گھونگٹ میں سوں چھوپا کر دکھلاتا ہے - عسق بڈھانے حاطر' لذت پانے حاطر - بھگ کئی سوں کھو لے دکھلاے تہاں بی تو ہو تا ہے دل ساد' ولے تک ہاں نان میانے میان اچھے تو بہوت سواد - عاشق کوں تپانا معشوق کا کام ہے - اپسکوں چھوپانا معشوق کا کام ہے - جاں معسوق کا نار ہے' واں عاسق گداز ہے - بعضے کتے ہیں کہ حدا کی ذات بغیر جس سے کا طلب ہے وو طلبیچ دیدار کا حایل ہے ' اس بات پر عاشق ہور عارف قایل ہے - اگر دل تی تمام طلب جاوے ' تو جاں نظر سٹے واں حدا چ دس آوے - ایک دل اس میں ایتا کچھ' اتنے پر جو حدا کو منگتا وو بڑا ہیچ - جس دل میں آیا یار' اس دل میں اپس کوں بی نیں تہار - جاں اپے نیں ماتا ' واں دسرا کیوں سماتا - جس میں سلوک وہیچ سالک ہیں تو مذہبیں بین ذالک - اوسیچ عاشقاں دیں دنیاتے گزرتے ہیں' جوں عاشقی کرنے

---

(ن) ایسیچ

کسے کیا قدرت جو اوسے میانے ہوئیں کوں جو اس کے نہایت
کوں پانے کا فکر کریں ' ایسے کاماں میں انے کا فکر کریں
ہملاہماری نہایتکی معلوم نیں‌ہوئی‌خبر' اس کے نہایت کی‌کسے
خبر اُس دریا کی کسے خبر نئیں ہوتی ' حضرت تے گلگے
ہوے سب سوئی موج ہر موج آتی کستے سمجے جاتی
بعضے کتے ہیں کہ موسیٰ نے خدا کوں دیکھنے کا سوال کیا
نیں دسیا سو دستا کر خیال کیا' فکر معاں کیا یہاں بات ہے
یہاں تحقیقات ہے اگر دیکھنے کا نا ہوتا ہور نا دیکھا جاتا
تو موسیٰ دیکھنے کا بات ہرگز میانے میاں نالیاتا کیا واسطہ
کہ وو پیغمبر تھا اُسے دو اسرار روشن تھا بلکہ روشن تر تھا
موسیٰ کو جواب ایا کہ لن ترانی یعنی ناد یکہ سی‌تو دو انوار
سبحانی نہار واصلاں کتےہیں صاحب حاصلاں کیے ہیں نادیکی
کہیے تو کیا دیکھنا نیں ہے جاں محبت ہور خدائی ہےواں یوں
کیے ہیں حکوئی محرم راز ہے' اس سوں دو ناز ونیاز ہے
ناکہےتو نا نہکوں کہیلیےنا پکڑنا ایک لطافت کی بات ہو یو
وہانچہ نا اڑنا دو کام موقوف عاشق کے دلبری پر ہے'
تو بی کیا خالا کا گھر ہے کانٹیاں کوں الگ جانا تو باغ
میں پھول پانا حکوئی دریا میں جاوے سو موتی لےآوے
جسے بعضے اسے تخت دہرا ---

سات سہیلی ایک پیو جولدھر پیو پیو ہوئے
جس پر پیوکا پیار ہے سو دھن ہر لی کوئے

عابدکا استہار کاں جاتا ہے دو عاشق کے سمجھنے کی بات
ہے یورمز' ناز دیکھے نیاز دکھلاے سوجانے' عاشقی کے معرکے

آکر زبان گردانے - بعضے کتے ھیں کہ عقل کے احاطے میں ذات
حق تعالیٰ کما حقہ نیں آسکیا، پیچھیں جو عاشق ھوا اُنے اپس
کوں عشق میں ونا کر بات کوں یہاں لیا رکھیا - خدا کے دوستاں
نے دولے ھیں، اسرار کے موتیاں رولے ھیں - کہ فنا فی اللہ
بقا باللہ - فرد

آیا جکوئی خبر کوں یہاں وو خبر ستیا -
کھولیا لہوا کمرتے سرن آس پر ستیا

خود بےخود ھوے تو خدا کوں پاوے، خودی دور کرے تو
خدائی دس آوے - جتے عاقلاں نے عقل دوڑ آے، آخر عشق کی بے آرامی
میں آکر آرام پاے - عشق میں جاتوں عقل میں کی آتا
سمجنے کا پہنچ سو سمجا کیوں جاتا - جو لگن توں سب تے سی طمع
ناھوسی، عشق میں آئے بغیر خاطر جمع نا ھوسی - اگر مرد ھے تو
عشق اپنا کمال کوں اپڑا، فراق میں کی ھلاک ھوتا اپس کوں
وصال کوں اپڑا - جو عشق تہرا نہایت کوں اپڑیگا اس دھات،
پیچھیں دل آپی بول آتھے گا ترے مراقب کی بات - قال حال
ھوتا ھے، فراق وصال ھوتا ھے - جکچہ بے اختیار دل میں تی آپی آتا
ھے، اپنی محبت کا قوت وھاں پایا جاتا ھے - خدا کا ھونے
منگتا ھے تو کچہ خدا کے کام کر، جکوئی خدا کوں اپڑے ھیں
ادوں کی بات دام کر - ھمیں عاشق خدائی، وھا ھودا ھمارا
احتشام، کیا تھا کیا ھے کیا ھوے گا اس باتوں سوں ھمنا
کیا کام - ھمنا خدا کوں ایک جانتا ھور اس کا محبت ھے
فرض، خدا کے کاماں سوں ھمدا کیا غرض - اس کا کام وہ جانے

کچھ ناداسا دو ھر گر خدا ھے کرُ دا کیے اس کی عبادت چھوڑے
اس کی یاد میں مارھتے خدا ھے کردو بولیا جاتاہے کہ کچھ بی دس
اتاھے، دو انسان اس سوں حمو لاتا ھے اس پر دو دل کرتا ھے
اسے پیدا دا ھے کہ سچے بوجھ ھے مدا کام نعمہ سوجھ ھے دارا
باریکے وضا سوں دسدا ھے دارا دارے کے وضا سوں دستاھے بارے
کوں تارے کی وضا سوں دیکھلگے دو کدوں دسدکا دارے
کوں بارے کی وضع سوں دیکھیاگے تو کدوں دسدگا اس کا ور سب
میں پیر نور ھے ولے اس کے دیکھنے میں قصور ھے- اگر اس کا
قصور جاوے کا دو سب جاگا اس کا جاوہ دیتا ھے نور دس
اوے گا- اگر اسمان اگر زمین اگر اب ا تش خاک بادا ھے دو
اپستے اپے پیدا نہیں ھوے اس کوں کوئی پیدا کرنہارا ھے اگر
دو عالم اپستے اپیچ پیدا ھوا ھے تو دوچہ خدا ھے اس بوند کوں
سمجھنا سو عارف خدا ھے اپس کوں دیکھنا اس کوں دیکھنا
کتے ھیں اگر اس کوں دیکھے دو ہی خدا کوں دیکھنا مشکل
ھے خدا کی معرفت حاصل ھونی ھے اما خدا کیسے حاصل ھے
خدا کچھ ایسا نہیں ھے کہ جیوں دیکھنا کتے ھیں نیوں دیکھیا
جاے بات گفتار کی کوئی فرصت پاے منصور جو اس بات
ییں ا ا، محبت کے زور سوں خدا کہوایا نہیں تو بندہ کہیں
خدا کہواتا ھے، بلدے ہی خدا کہوایا جاتا ھے محبت کے عالم
میں کوئی کہے کہ میلچ خدا ھوں، خدا درست اوکاں محبت
کے عالم میں خدا کہواتو کہیا جاے قادریت کے عالم میں کسیچہ
قدرت نہیں جو خدا کہواے خدا سو خدا ھے، محبت کا عالم
کتے سو خدا ھے جسے اپس کوں صاحب عرفاں کر جانے یہاں

اِک کدھر تی آئینگے - بعضے کتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ آخرت
کوں ایک معنی سوں اپنا دیدار دیکھلائینگا مسلماناں کا دل
اس وقت روشن ہووے گا' مسلماناں کے دل کا سک جائیگا -
بعضے کتے ہیں کہ خدا کوں دیکھیا جائے' جو کوئی خدا کوں
ڈھونڈے سوں خدا کوں پائے' ہموں نے نیں دیکھے خدوں کوں
دیکھنے کا قدرت نیں اوو سک لیائے - بعضے کتے ہیں کہ خدا
کوں اس نظر سوں دیکھیا نا جاسی' نظر سوں خدا کوں دیکھینگے تو
خدا نظر میں نا آسی - سمج کے انکھیاں سوں دیکھے تو دیکھیا جاتا
ہے' نظر سوں کوئی کیوں ، دیکھے کا کیا خدا ظاہر صورت
پکڑ کر آتا ہے - بعضیاں کو اس جا کا یو سوال ہے' اگر خدا
کوں جہت نیں ' خدا کوں مکان نیں خدا کوں کچھ صورت کا
نشاں نیں ' خدا کوں دیکھنا محال ہے - بعضے کتے ہیں خدا
سمجا جائے تو بس' خدا کوں دیکھنے کا کسے کس - یو دل
کے دیچھ میں رہے ہوس' خدا تحقیق ہے اتنا جانیا تو بہوت
سرس - بعضے کتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ کوں قیامت میں دیکھینگے'
ولے حیران ہوئیں گے کہہ نا سکیں گے' کہ یو وہچ ہے یوچ ہے'
یا ایساچ ہے ' یوں کہے تو اس کے دسنے وضا سوں یاں بی
دستا ہے ' ولے بولنے میں نیں آتا کیا بولوں تماشاچ ہے -
خدا کی عجب ہے شوکت ہور سان ' بچارا انسان یاں بی حیران
واں بی حیران - استیچ جو مرداں ہیں نازک دام کے ' عاشق
ہوئے اس کے دام کے - اس کے دام پر جیو دئے ہیں ' اپنا کام
کئے ہیں - ایک کچھیک ہے جو دستا ہے نیں دستاتیوں ' یو
عقل تے نیلا رہے آدمی سمجھتا کیوں - اگر یہیچ وجہ مطلق

(ن) کیوں کر

کہواتے عقل ہے سو خدا کوں پاے - عقل اچھے تو تمیز کرے
برا اور بھلا جانے عقل اچھے تو اسکوں ہور دسرے کوں
پچھانے - عقل تے میر، عقل تے میر- عقل تے بادشاہ عقل تے
وزیر عقل تے دنیا عقل تے دولت عقل سی چلتی سلطانان
کی سلطنت، عقل سی رہیا ہے سو عالم کمزنا جس میں بہوت
عقل وو بہوت بڑا عقل سوں چلتی خدا کی خدائی جتنی
عقل اتنی بڑائی عقل نہ ہوتی تو کچھ نہ ہوتا کچھ رچھ
نہ ہوتا - بیت

عقل کے نور تے سب جگ نے نور پایا ہے
جنے جو علم سکیا سو عقل تے آیا ہے

عقل ہنر دل کوں اور فہم، عقل کوں خدا کہنا ہی کچھ
دور نہیں ذات ذات تی صفات ہے دات تے جو کچھ نکلیا
سو ہی ذات ہے جوں افتاب ہور اس کا نور اگر افتابیچہ
نا اچھے تو نور کیوں ہوے مشہور اگر آفتابیچہ میانے تے
جاوے، نور افتاب میں تے نکلیاتہا سو ہی آفتابیچہ میں سماوے
سور کوں نور کتے ہیں، نور ہے سو سور کتے ہیں نور تے
آفتاب ہے نیں تو افتاب کو افتاب کوں کتا اثر تے سراب
ہے نیں تو شراب کوں شراب کوں کتا باس تی پھول نے
شرف پایا باس سی پھول پھول کہوانا جوت تی جوھر نے پانا
مول معنے تی میٹھا لگتا بول جوں خدا کے رسول امین نے
محبوب رب العالمین نے صاحب آسمان زمین نے فرمائے کہ
تفکروا فی صفات الله، ولا تفکروا فی ذات الله یعنے ذات کوں
صفات میں ڈھونڈ نلگے تو پا ئینگے، صفات کوں چھوڑ دئے تو ذات

چھوڑیا ، دیو ادھ ہوا اپنا سر اپے پھوڑیا - عقل میں جو کاکلوت ملتی، تو جرمت میں نقصان ہوتا، مدعا دور پڑتا دستی - اگر منگتا ہے جو دل کوں تارا رکھے مدعا پاوے تو بھلا ہے جو عقل میں کاکلوت کوں نا ملاوے سکت ہے تو عقل میں ہمت کوں کر شریک ، یو پند ہے اگر تجہ میں کچھ سمج ہے تو سیک - جکرتی یو چلت چلتا ہے ، وو کامل ہوتا ہے روشن طبیعت زندہ دل ہوتا ہے - عقل میں کاکلوت جوں ریشم میں سوت ، جوں دودھ میں چہاج جوں پچ میں کانچ - جوں شیرے میں میرا ، جوں اجلے ریرے میں کالا ریرا - جنے دل کوں جلایا ، اُنے کچھ پایا - جنے قدم اگے دھریا ، اُنے کچھ کریا - مردی و نا مردی یک قدم ہے مرد کوں یہاں نری فکر نا مرد کوں کیا غم ہے - انجانتا بچارا بھلا ، جانتے پر پڑے بلا - کاکلوت تی جو دل مرے گا تو پچھیں بچارا کیا کام کرے گا دل اس کا جیتا ہے جس میں عشق ہور ہمت ہے ، جیونا بی اسیچ کا ہے اس پر رحمت ہے - جیوں حافظ بولیا ہے، دل کے گھر کے دوارے کھو لیا ہے - بیت :

ہر گز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

خاص اچھو یا عام، آخر عقل کے حکم سوں لگیا ہے کام - اس کے حکم باج کوئی کسی کام میں جاوے ، اپنا کیا اپے پاوے - بیت :

عقل ہے باز ولے باز یے بلند پرواز
شکار گاہ ہے اس کا حقیقت ہور مجاز

عقل نور ہے، عقل کی دوڑ بہوت دور ہے - عقل ہے تو آدمی

کے هیں الله نورالسموات والارض ـ یعنے خدا اسمان اور زمین کا نور هے اس کا نور هر سے میں بهر نور هے ـ نور هوئیں نور سوں ملانا جاے ظلمات نور سوں کدوں ملائے نا ے ظلمات کوں نور سوں کوی کیونکر ملاے، اینا هے جو کچھ عقل احے تو چلے دکیا وو دور ے دکھلاے کام بہوت خاص کیاهوں، چلتی عبارت راس کیا هوں توقعت کی بشارت جسے عبارت کتے ـ و تو عبارت ساتی بهر کی عبارت کچھ سدا رهلهاری دس، وو ے وفا کچھ اس میں وفاد ری نیں دنیا کو دسی کی، کوئی نیں کس کا اخر رهیگا سو بوجھ قدر جانتا اس کا مال دمیں سب خرچا جاوے گا اخر بوجھ کام اوے گا ، اخر علم بوجھ اچاوے گا تمام او جو هے کام بوجھ هے تو خدا کی عنایت یاں کیا شکایت خدا بہوت برا ے بہانت —

آغاز داستان زبان هندوستان

نقل ایک شهر تها اس شہر کا ناؤں سیستان اس سیستان کے بادشاہ کی ناؤں عقل دین و دنیا کا تمام کام اس تے چلتا اس کے حکم باج ذرا کیں نیں هلتا اس کے فرمانے پر جلو چلے هر دوجہاں میں هوے بهلے دنیا میں خوب کہواے، چار اوکان میں عزت پاے، جاں رهے کهڑے وهاں قبول پڑے نه الفت دیکھے نه زلزلا اپے بهلے تو عالم بهلا کسی کوں برا بولنا تو وسواس هے ، بهلائی برائی سب اپنے پلیں هے آپ چل نیں جانتے دسریاں پر برا مانتے ـ اول اپنی خبر میں اپے رهنا، تجے دسریاں کوں برا کہنا ـ جنے اپس کوں پچھانتا ، انے سب جانتا ـ جدهر تعلنا هے ، ادهر عقل کے اجالے منہ چلنا هے ـ ادمی نے عقل

کیاں نیں وو حیوان بے درد نامرد، مرد میں درد۔ سخت
بے کثر، وو آدمی نیں پتھر عاشق معشوق سوں دل ندا چھٹا
ہے، عاشق بہوت درد مند اچھتا ہے۔ بے درد درد منداں کوں
کیا جانتے، بودداں مستمنداں کو کیا جانتے، معشوقاں کے
نازاں کیا سمجتے عاشقاں کے چھنداں کو کیا جانتے۔ اتنا عجب
اتنا حسد، جنو حق تے گذرے ادو میں کیا اچھے گا دھ — ادو
کوں حق کیوں ہووا مدد۔ سوں پو مقصد دل میں نت جادہ،
خدا تو سمجتا ہے یو مانا، آدمی کے حضور چھپانا خدا کے
حضور کیوں چھپانا۔ بعضے عجب لوکاں ہیں اودھرم، ادو کوں
خدا کی دی نیں شرم۔ مسلماناں میں آتے جاتے، مسلمان کہواتے۔
اگر یو ہے مسلمانی، تو کافراں کی کیا ہے نشانی۔ اِتنا نوی
بات پاڑیا، گاڑیا سو کنج کاڑیا، کچھ نیں تیا سو لیا یا، بات
دکھلایا۔ ہمیں تو بہوت سند سوں بات سنوارے، اتاں چل
لیو بات چالنہارے۔ جس کا دل صاف اچھے گا، جس میں کچھ
انصاف اچھے گا، مصحف کی سوں وو ہمنا بہوت مانے گا، خوب
ہمنا پچھانیگا۔ جس کا دل روشن ہے وو نور کا گلشن ہے۔
جکوئی نور ہوا، وو خدا کے حضور ہوا۔ ہر کچھ اجالے میں
نظر پڑتا، اندھارے میں کارنہارا اڑتا، تر پھوڑتا بر بڑتا، اجالے
کے رہنہاریاں سوں لڑتا جیگڑتا۔ اندھارے کوں اجالا کر
سمجتا، لال کوں کالا کر سمجتا۔ یو برا اجالا اس کا منہ
کالا۔ جس کے دل کوں صفا ہے اسے بہوت نفا ہے۔ دل کی
صفائی کن نے پائی، جسے خدا دیا اسے آئی — دل کی صفائی نہ
کچھ خیال ہے، عیب [illegible]

بات سن عجب کچھ توتا ہے جلے سنیا آئے گھایل ہوتا ہے
غرض اتاں رہیا دنگ کر کتا اسی کون کرتا منا کتا جسے کئی کار
کرتے ھمں گئی اس باغ میں نی لنگے پھول جن جن جس کے
دماغ یں پھول کی باس جاویگی' تازی ارواح تن میں آونگی
حکوئی آچانا بلیاہ اول آخر وھی استاد یو عجب نظم ہور نثر
ہے جانو بہشت میں کا قصر ہے۔ سطر سطر تو برستا ہے نور
ہر یک بول ہے تک حور۔ اسے تو کر جلے حظ پایا جانو بہشت
میں ایا یہاں خدا ہی بولنہاراج ہے حکوئی بات ھماری چلتا
وو ھماراج ہے ہرچلد فہمداری ہے' چلیا تو کیا ہوا بات ھماری
ہے اگر لکنہ کسی تے کچھ جالیا ہم ظاہر ہم باطن اسے تو ن
سانیا تو وو مسلماں ہیں' اسے ایماں ہیں ایسے سے ڈرنا'
بہوت بہوت پرہیز کرنا یو ہی ایک چوری ہے' یو ہی ایک
حرام خوری ہے نمک تو حرام' اس کا کیا لدھنگا قام جسے
انصاف کی نس سکتے اسے دل کا دلیچ سمن الیچی لت جلے
انصاف چھپایا' آئے دل کو یہ دل کیا کام گنوایا حاجت لس
حکوئی کرے زبان' اس کوں اپے کیا نقصان اگر تو ہے فہمدار'
اپلی ریغ لکو سار یو بات دل میں رکھ مرداں کی یاد کار
جلے ریغ کوں جلایا آئے خدا کوں پانا کممع کچھ خدا ہے
ریغ میں خدا ہے ریغ کے گھٹ' لکو تی گھٹ گھٹ اگر کچھ
ہیں دو تک پکار تو ہی آئے اساس تو ہی ہور چپ لکو اچہ کچھ
تو ہی کر دل میں احالا پڑے گا موں پر نور جڑے گا یو بات
اعجاز ہے اس بات میں خدا کا راز ہے۔ یو بات غیب کی اواز
ہے۔ سانتا جانتا پہچانتا۔ انسان نعلے گیان' جس میں کچھ

خدا کے فرماں کوں نیں بچارے جاہل تھے تو لکڑیاں سوں ادو
کوں مارے - جو قوم کافر ہے جہاں ہے ' مسلماناں کوں جوں
ادو کا حلال ہے' ملا روم جو خدا کے عشق سوں متے ہیں جاہلوں
کوں متے ہیں جاہلاں کوں ادو بی یوں کتے ہیں - بیچ جہال
ادو جہلم سمجھ بوجھ داناں دیکھو او عارفاں دی بات کا
معنا ابھرتا ہے کہ عرض بہوت نادر نادر باتاں بولیا ہوں'
دریا ہوکر موتیاں رولیا ہوں موتیاں کی مو جاں کا میں
دریا ہوں ' تمام موتیاں سوں بھریا ہوں اس دریا میں
غوطہ کہ دیں گے تو جانا جانا کے غواصاں موتیاں پائیں گے - یو
کتاب عجائب ایک سمدر ہے ' اگر سورج سکتا و کر چندر ہے -
فرد ہوکر دودو جاں تی آزاد ہوکر ' دانش کے تیسے سوں
پہاڑاں الٹایا ' تو یو سیدریں پایا - تو یو دوی بات پیدا ہوی
تو اس بات آیا - داناں اپنی باتاں میں یو دی ایک بات کر
جانے' ولے یو بات کیوں کاڑے کس وضع سوں نکلے معنی
میں سمجھے سنقب نیں پچھانے ' ادو کوں نیں کتے زباں آور '
یو بولتے جناور - عقل میں سرد عصہ میں تیتے ' انو کوں عربی
میں حیواں ناطق کتے ناداں کا وجود عدم ہے' ہیچ میں شمار '
، داناں کوں سمجھے کی ہے تیار - دانا موم دل ہے دانش کے
آگ پر گلے گا ' ہمارا ہے' ہمارا حکم اس پر چلے گا - دانا ہمنا
رکھنا کر جانے گا ' ہادی ہے کر پہچانے گا - یو بات نہ تیں سو
نکلی اتاں ' تو بی یکا یک چلیے کس کا مجال - ڈھونڈتے ڈھونڈتے
دل کے تلویاں میں چھلے آتا ہے تو یو بات پایا ہے ' میں تو یو
بی کیا کچھ دیکھوا داں کا کھول ہے یو بی کیا کچھ کہاتا ہے - ہماری

و اذا خاطبہم الجاھلون قالوا سلاماً ۔ یعنی اگر کوڑاں کا دو
قام ہے دو کوڑاں کو ہمارا سلام ہے انو پر خدا کی نعں رحمت
انوں پر خدا کی لعنت خدا اس بات کا مانا کورایا ہے
خدا دو بات بولتا ہے دائم انو کی ہارے باری' خدا انوتے
گدھیں لیں راضی جاھلاں جہالت پر جایے جیتا سوجا ہے
بی حق پر لیں اتے کافر تاریک دل' توبہ استغفراللہ بہوت
مشکل اور گوالیار کے فہم انو بی نوں کہے ہیں اعوذباللہ
من الشیطان الرجیم کہ کوڑ بعشت کوڑ سوں مشت بات نوں
بی اس کہ جانے کا کر انجا لیے کا بھائی فارسی میں نو بولنے
ہس کہ کوڑ پر بردا ستے ہیں فراموشی جواب ابلہاں خاموشی
کوڑ کی ذات لہنا فہم بڑی بات' نہ اپس کوں جانے' نہ دسرے
کو پہچانے دو کوڑماہی خدا کے رانے دو جہنمی ' کم قاسی
کی انوکوں کیا کمی جاں فہم کی بات اے' وہاں کوڑ کی
چباوں نہ بڑیا جاے جراغ میں جر جر رنگ میں کر کر'
کافراں کوڑ ہے دو معبد تے معترا دنکھے ہی ایمان نعں لیاے
لا علام نہ سمع آے انو کے دلاں انوکاں انکھاں انو کے
کاناں قدرت سوں بالد کر غفلت کی دں کر یہ' جو مصحف میں
خداتعالیٰ ہے کہ ختم اللہ علی قلوبہم وعلی سمعہم وعلی ابصارہم غشاوۃ
جنوں کوں خدا بات دیولایا تھا جنوں کے دل میں خدا کا کچھ
محبت ایا تھا جنوں کے دل میں دانش نے کیا تھا کہو انو
دیکھتیچ کہے کہ تمیں حق کے برحق پیغمبر بات کے سچتیچ
مسلماں ہوے صاحب ایماں ہوے تابع قراں ہوے جاہل
کسے بہانا ہے جاہل پر قتل واجب انا ہے جاہل ہے تو

منگتا ہے تو یو کتاب دیکھے۔ اگر دڑا ہو کر عالم کوں سمجھاے
منگتا ہے تو یو کتاب دیکھے۔ کہ سدھیں مرشد ہیں مسلماناں
میں پیر و مرشد ہوے تا ' ہندواں میں حکم سد ہوے تا۔
ہم ہندو تجہ تی بات پا تجے مانینگے' ہم مسلماں تجے دڑا ہے
کر جانینگے۔ ایک کلمے کا فرق ہے' باقی خدا کی وحدانیت میں
ہندو ہور مسلماں غرق ہے۔ اگر خدا کوں سمجے ہور اُسے ایماں
ہووے عجیب کیا جو ہندو بھی مسلماں ہووے۔ اس بات کی
جو کچھ بات ہے سو سمجانے ہارے کے ہات ہے۔ اگر سمجانہارا
واصل اور کامل ہے وو ہندوبی اگر داناہے تو اُسے بی یے جیوتی
دل ہے۔ خدا حق ہے اور حق سب تہار ہے۔ آدمی کے جنس کوں حق
پر آتے کیا بار ہے۔ جیتے چوساراں' جیتے جھداراں جیتے گُن کاراں
ہوے سو آج لگن کوئی اس جہاں میں' ہندوستاں میں ہندی
زباں سوں اس لطافت اس چھنداں سوں نظم ہور نثر ملا کر
گُلا کر یوں نہیں بولیا۔ اس بات کوں اس قبات کوں یوں کوئی
آب حیات میں نیں گھولیا' یوں غیب کا علم نیں کھولیا۔
حضر کے مقام کو اپڑنا تو اس بات میں پڑنا۔ میں تو یو
بات نیں کیا ہوں عیسیٰ ہوکر باتکوں جیو دیا ہوں۔ دانش کے
باغ میں آیا' بہار ہو کر پھولاں کہلایا' اگر کوئی کوڑ ہور
جہالت سوں' بد اصالت سوں' رزالت سوں' بات کرے باسمج
یو مایا۔ تو خدا بی اس جاگا حضرت عیسے کوں کہیا ہے کہ
کوڑاں ہیں مجہول' نامعقول' مردود ناقبول سو یا رسول۔
اول کے پیغمبراں کوں بی یے آیۃ اتری تھی اس وصول۔ کہ

مصداح کیا موروث کیا مرد حس سی کچھ عشق کا دردہ ، اس
کتاب کوں سیلیے بر تی ہلا سی لا اس کتاب بعدر کوئی اتنا
وقت پیلا سی لا جو کوئی بڑھے گا' جلس جلس کا اثر چڑھے گا
جو کوئی اس کتاب کا سوجیگا مانا کیا حاجت ہے اسے کیف کھانا
یو کتاب عاشقاں کا جیو صاحب معشوقاں کا دار مصادب، دو رنگ
رنگ کے پھول سرنگ مقبول ، سب کسے بہاتے دو پھول دایم
تازے ، ہر گز نیں کملاتے اسے خوش باس کے پھولاں اچھوں کسی
باغ میں نیں کھلے ایسے پھولاں اچھوں کسے نیں ملے شگفتے
دل میں بھورے اساس کہاں ہے وہ پھول جس پھول منے ایسی
باس جو کوئی دو کلام سنے گا نڑے گا ہور فاتحہ نا نڑے گا،
دو و و ایسے ہور خام ہے اس کی دانش پر اس بات کا لذت حرام
ہے کیا واسطہ کہ دو بات نیں دو تمام وحی ہے الہام ہے -
جسے خدا کی محبت سوں غرض ہے اس در فاتحہ ہمارا فرض
ہے اگر سہات ہے دو اُدھر کی سعادتی کا، و گر حدث ہے دو
ادھر کے سلامتی کا اگر کسی منے سخن سلاسی ہور اسرار
دانی ہے، دو یو کتاب کلم العرش بحر المعانی ہے جیتا کوئی
طبیعت کے کواڑ کھولے گا ، اس کتاب منے دیں سو بات کیا
بولے گا جو کچھ اسماں ہور زمیں منے ہے سو اس کتاب میں ہے ،
جو کچھ دنیا ہور دین میں ہے سو اس کتاب منے ہے ہر گز کوئی
فصیح اس فصاحت سوں بات نیں کیا ، اس دھات بات کوں
سلاست نیں دیا ہر یک بسر کا کام نیں ہر یک بے خبر کا
کام نیں اس کتاب کوں دو سمجھیگا جو کوئی صاحب راز ہے
یو کتاب تمام اعجاز ہے - اگر دین ہور دنیا کا امید پائے

پھڑے تک تلملاے، تک چڑ پھڑے، تک مستی چھڑے، تک تڑپھڑے هورسمجھے که ان عاشق کامل نے کیا بولیا هے، کس کس جاگا پر کیسے کیسے دمدداں کھولیا هے۔ هم گلاب مدں آدلوں گھولیا هے، هم مادک موتی رولیا هے، داد دیوے، امداد دیوے، مراد دیوے۔ کسے کچھ سنپڑے، کسے کچھ فیض اپڑے۔ فرد

وهی هے صافی که جس صافی تی صفا کوئی پائے
وهی هے کام که جس کام تی دعا کوئی پائے

اپتا دو دو دھرتے هدں، اوکاں ناع جو کرتے هیں، سو اسیچ خاطر کرتے هیں که کوئی خوب چتر ہوگے هوس دا یک عاشق پیو کے اس باغ میں آوے، محظوظ هوے آرام پاوے۔ باغ کے صاحب کوں دعا کرے، پھولاں سوں گود بھرے۔ رنگ میں نہاوے آس، اسی تی کچھ لگے باس۔ اُسے فیض اپڑے همنا کوں ثواب، خدا خوش رسول خوش عالم خوش اس باب۔ فرد :

جنے جو دل کوں لیا هات کچھ کسی کوں دیا
هزار کعبے بندھا یا هزار حج وی کیا

| در زینت سخن و در نام کتاب گوید | یو قدرت الله هے، یو اسرارالله هے، دو هاتف الله هے، لا اله الا الله، یو عجب کتاب هے سبحان الله۔ اس کتاب کا ناؤں |
|---|---|

سب رس، سب کو پڑھنے آوے هوس۔ دول دول کوں چڑھے اس یادگار هو اچھیگا دنیا میں کئی لاکھ برس۔ دھو تمیچ نذید عاشقاں کے گلے کا تعویذ، یو کتاب سب کتاباں کا سرتاج، سب باتاں کا راج، هر بات مدں سو سو معراج، اس کا سواد سمجے نا کوئی عاشق باج، اس کتاب کی لذت پاے عالم سب

کے صاحب داراندر' فریدوں فر' اقلیم بہاں مسیحادم مردم صولت'
زہرا مشرب' خورشید علم صبام کے وقت بیٹھے سخت یکایک
غیب تی کچھ رمز پاکر' دل میں اپنے کچھ لیا کر' وحی
نادر سی کوں دربا دل گوہر سخن کوں حضور بلاے' بان
دئے بہوت مان دئے ہور فرمائے کہ انسان کے وہ دیکھ میں
کچھ عشق کا بیان کرنا اپنا ناوں عیاں کرنا کچھ نشاں دھرنا
وحی بھوگلی کی ہور یا تسلیم' کر کر سر پر ہات دھرنا
بہوت بڑا کام اندیشا بہوت بڑی فکر کرنا بلند ہمتی کے
بادل ہی دانش کے میدان میں گفتاراں برسایا' قدرت کے
اسراراں برسایا ۔ پادشاہ کے فرمائے پر چپاتیا نوی تقطیع
بیٹیا کہ اگلے کے ان ہارے دہیں میں کچھ نہے کر سمجھی
بارے ہمارے کی کوں دنگی سو ہملا دنگی گلگا دنگی سو
ہملا دنگی ہملا تے بہی اگلے تھے سو الو کا کچھ ہی بہتر
کریں' ریاضت ہماری مسقت ہماری حمز کریں عاشق کوں
عاشق جانتا عاشق کوں عاشق پہچانتا بیت

کند ہم جنس با ہم جنس پرواز کبوتر با کبوتر باز با باز

سورک اسودے دیوانے ہیں جلے سو جلے کی بات کیا جانے ؟
جیوں تیوں اس دنیا میں کچھ یادگار اچھے تو خوب ہے
بوجھار ہے اس جہاں کوں کچھ بار اچھے تو خوب ہے اس دنیا
میں رہیگی سو بات ہے باقی دو دس کا سو راب ہے
جلے کچھ سوجیا عاقبت لگن' آپے اپنی جاگا رکھنا اپنا کی
اس تے نس رہا گیا کچھ کہا گیا کہ ساید کدھیں کوئی عاشق ۔

---

* (ب) اندیشا

؛ون ڈھنڈے کا تک میانے آتا، کسے کچ سنپڑتا کوئی کچھ
پاتا۔ حضرت کہیں خدا شاہد، انا و علی من نور واحد۔
نی سوں تی، جدو سور جیر، دم سوں دم، نبوت محمد پر
ولایت علی پر ختم۔ ابابکر عمر ہور عثمان، جنوں کی نیکی
جانتا سب جہاں، حضرت کے یاراں ہمیں، سرر گوراں ہیں۔
ایکس تی ایک سب بولے، جیوں خدا رسول فرمایا تیا ییوں چلے۔
لاے دیر کئے خلاف دیں کئے تی در چلن ہارے، ایسیچ اچھتے
ہیں خدا کے پیارے۔ایسیچ اچھتے ہیں حضرت کے یار، جدو سوں حضرت
کرتے تھے بچار۔ آخر بعد از حضرت کے بیتے حضرت کی تہار۔

بیت

ہر ایک حال خدا کوں یقیں سوں جپنا
ولایت ہور نبوت یو قرب ہے اپنا

ولایت کی جانا پر نبوت کے جا صدر ایکس تی یک دوب ایکس
تی ایک خوب تر۔ خدا بہوت بڑا، سب تیار حاضر سب تیار کھڑا۔ سب
میں اپنا نور بھریا کسے کچھ کسے کچھ کسے سب کچھ کریا۔

سبب تالیف کتاب و مدح بادشاہ

سلطان عبداللہ، ظل اللہ، عالم پناہ، صاحب سپاہ حقیقت آگاہ، دشمن پرور، ذوی سکندر، عاشق صاحب نظر، دل کے
خطرے تی باخبر۔ صورت میں یوسف تی اگلے، آدم بیہوش
ہوے بتیر بگلے۔ حکمت میں افلاطوں شاگرد، سخاوت میں
حاتم کا کھولے درد، شجاعت میں رستم گرد، عالی ہمت
عاری مرد۔ سہسدر ہور ہمت کے صاحب، بیم دھرم اور ست

## در نعت محمد مصطفیٰ و چہار یار
## و منقبت علی مرتضیٰ

*ابابکر صدیق صادق ہیں خاص — کئے نثار جیاں کوں خدمت میں راس
عمر جب نبی کے امت میں ہوئے — پھوٹی عرب تے جو یو سر لوے
جمع کر جو عثمان قرآن کوں — فرم کا دیے روز ایمان کوں
تو لیا کفر علی ہت لیے ذوالفقار — خدا بعد محمد بھی چارو ہیں یار

عشق خدا کوں بھیدتا تو اپنا حسب کر محمد کوں پیدا کیا عشق خدا کوں بھیدتا تو اس کی خاطر آسمان زمیں ہویدا کیا اگر محمد نا ہوتا تو آسمان زمیں ناہوتا اگر محمد ناہوتا تو ماہ و پروین نا ہوتا اگر محمد نا ہوتا در کلیا ہور دین نا ہوتا صاحب طٰہٰ و یٰسیں، صاحب الا رحمۃ العالمین جس کے نوریں عالم نے پایا روشنی لولاک کہا خلعت الافلاک کا دھنی۔ اول خدا ہے نبی دوجا سوجا ہے ولی تو تین نانوں نہیں و ن کے دل کوں تجلی محمد کوں جس رات ہوئی معراج وہاں دوسرا نہ تھا کوئی علی باج گیاں دھماں کے کم ... محمد نے اپایا، دو ... پایا تھا سو محمد لے پایا جو کچھ محمد نے پایا سو یو علی کوں سمجھایا، یو سمجھ علی کے تقسیم آیا، علی خدا کوں بھایا رسول کوں بھایا محمد نبی علی ولی، نبوت خدا کی پیشوائی، ولایت محبوبی ہور استغنا اہے نبوت کارسازی ولایت بے نیازی ولایت ہار گلے یار کا، نبوت دھندا گھر دار ولایت اگر نبوت اہے، نبوت آئے تو کیا ولایت جاسی

* یہ اشعار دوسرے نسخہ میں نہیں۔

اودھور یوں اپے ۔ اپے ترستے ' اپے تپتے اپے اپس کوں دیکھ
دکھلاوے' اپے اپستے اپسکوں چھپاوے ۔ اپس کیے اپیں کرے
فریاد اپے دیوے اپس داد دیں و دنیا دوں دیا عشق نے
آرایش پیدا کرنہارے نے یوں پیدا کیا پیدایش۔ فرد

سب میں وو ہے تو دل ہے سب کا شاد
سب میں وو ہے تو سب میں ہے یو سواد

عشق میں اپے ہے تو اس میں ہیں ایتے جالے' عشق میں اپے
ہے تو اس میں ہیں یو مستی یو حوسی یو اولا لے ۔ عشق میں
اپے ہے تو اسے سب ثمار گزر عشق میں اپے ہے تو اُسے سب جاکا
کی خبر۔ نے نہایت ریل چھیل ایک کیلاتا ایتے چھیل ناناں
بہوت ولے ثمار ایک کھیلاں بہوت ولے کھیلنہار ایک ۔ عشق
کی صورت کیسی ہے کر کیوں کہیا جاتا' معنی بیچوں بیچندوں
پر آتا عشق خدا کی ذات ہے چھپا رہتا ' جو کوئی یو بات
پایا وو آخر یوں سچ کہتا ۔ یہاں جسم کوں دیکھنا مشکل
ہے جاں کوں کیوں دیکھیا جاتا تجے کوں دیکھنے نہ پاوے
سلطاں کیوں دیکھیا جاتا۔ جسم ہور جاں ۲ ایک مانا ۔ ولے
اتنا ہے دو یو بات تکہ سمجے جانا ۔ عشق ہور خدا کچھ
جدا نہیں بات جدا پن بھید و ہیچ ۔ عشق ہوتا ہے جہاں
تہام' وہانچہ خدا ہے بلکہ وو چہ خدا ہے والسلام ۔ واصلاں
نے دولے ہیں واللہ ' اداتم العشق وہواللہ ۔ رباعی ۔

| | |
|---|---|
| ہیتاہے نعا بلا رہتا ہے جس رے لگ | دو میں تے اپے جاں لنا دے تس رے لگ |
| کر پئوسوں مل پئو جلا ہوے مٹکتا ہے | تو یاد کر اس پیو کوں اپس سرے لگ |

یکس سوں قول قرار سب ایس میں اپے دار دیار دل بھدر
وں پر لوگاں کا ڈر ایسے دیار کوں کوں سنبھال رکھتا ، دل
بہیتر کون کسے منا کر سکتا اپے دل میں ہر ایکس کوں ہے
پادشاہی ، وہاں دوسرے کی نہیں دو سکنی دورائی بہت
پاوے بقا جو عشق میں اپسے فنا کرے
دو تہار نیں ہے وو جو کسے کوئی ملاکرے
عشق ہم باطن ہم ظاہر عشق سب جاگا حاضر ناظر عشق
نڈر ، عشق پادشاہ عشق کوں کس کا ڈر عشق ہم مست
ہم ہوشیار ہم بے خبر ہم باخبر عشق سلطان بہتر اس کا
رسوائی ، عشق کا تخت استغنائی عشق کا حشم بے پروائی
عشق لا وبالی عشق سب ٹھار بھر یا ہے عشق کیں نیں خالی
عشق ہرگز کسے جدا نہ ہوے عشق دو کوں ملاکے ایک کرے
عشق سر مست لا اُبالی ہے عشق اب بھاوتا خیالی ہے
ایک عشق اس کے اینے رنگاں اینیاں صورتاں ایک اپے اپنیاں
اتنیاں مورتیاں۔ عشق دوکے ٹلاں میں ستیا فلیلا ، دونوکے ٹلاں
میں عشق کی بلا عشق ہے تو حسن دستا خوب ، عشق ہے تو نظر لیے
محبوب عشق ہے دوہر نک کام کا لگتا دھندا ، عشق ہے تو کوئی
صاحب ہوتا کوئی بندا۔ عشق کدھیں عاقل کدھیں دیوانہ ہوتا ،
کدھیں ہنستا کدھیں ہنس ہنس روتا ۔ فرد
عشق سانچی ہے عشق سری ہچ
کدھیں کچھ ہے کدھیں سو کچھ ناکچ
ایس سوں اپے لگا لیا ، کسے کیا کچھ کتے کیا کیا آپی
کیا اُسے کیا ملاپ ، جیسا پڑے ویسا سوسے باپ ادھر بھی لیے

کیا پیارا' ایکس کوں کدا پیاری دہ یو اسے دکھیا دہ وو اسے جانے'
ایکس کوں دیکھ ایک ہوتے دیوانے - دو دل ایک دل ہو تیں
ہوت تے ' سراں تے گررتے جیواں پر آتد تے سر جیا یوں
کچھ سر جہاز' کریم رحیم مہرواں کرتار - بیت

یو خاصیت ہے عشق کی یاں کوئی کیا کرے
بیگا نے کوں یو عشق کلا آسنا کرے

بہوت الطاف سوں پیدا کیا حسن عشق میں رکھیا اپنے
خاصے گن ڈھن ڈھن - ساں دو کہاں جاں دو پہچاں' ایکس کوں
دیکھ ایکس پر ایک حیراں' پریشاں' سر گرداں - دیکھے دہ
دکھلاے ' ایکس کوں ایک بھاتے - دل سو دل پراں سو پراں
جانو قدیم آسنا جادو قدیم جاں پہچان - ایکس کی خاطر ایک
تلملتے جیتے ایکس کی خاطر ایک ترستے رہتے - بیت

دوریا ہے عشق حسن پو لیوا کھینچ لاند کر
ایکس کے داں یکس کوں دیا ہات بادھ کر

سگے ماں باپ سوں ہوتے بیزار' حسن یار سوں جیو لگیا
اس یار سوں اختیار - ماں باپ ڈال ڈال جم کھوتے' تو سو
آخر کسی اور کے ہوتے - جیو لگیا ادھر' بچارے ماں باپ اتاں
کدھر - ماں باپ کوں سمجھے جیوں خیال ہور خواب ' بھائی
تو بچارا کس میں حساب - ادونے اپنا دعا کو سمجے ' ماں باپ
اپنی خاطر کو دعا کھیںچے - عشق نے کھیل یوں کھیلیا تھاریں تھار'
اس کھیل کو نا ڈک دا دیس دہ ھادک دہ پکار' ہر یکس کوں ہر

---

*(۱) دیسا

خدا ہے کوئی کیوں اسے کہے ہے کہ یوں ہے خدا ہے، حیوں کہیں گے بیوں ہے - کون سمجھ سکتا خدا کی گت ایک اپے لال صنعت - ہزار اور ایک اس کا ناؤں اس کی معرفت تھاروں تھاروں بیت

جہاں کچھ ہے وہاں سب اہے ظہور اس کا
ہر ایک سے ملے دیتا ہے جلوہ دور امر کا

خدا قادر خدا حاضر خدا ناظر خدا سکتا جسے جوں ملگتا اسے و وں رکھتا- سات زمیں سات اسمان میں اس کا کھیل جو کچھ وو کرے سو ہوے، اس کے حکم کوں کون سکے ٹھیل آپیں اپ جل جلال، تم سارلے یاں کسے نیں مجال بیت

اس تھار پر کسے ہے نظر جو نظر سٹے
گر جبرئیل ہوے تو داں بال و پر سٹے

عجب عجبہ اس کے کام، اس کے کام انسان کیا کرسکے فام-پیدا کیا زمیں پیدا کیا آسماں سب دانایاں سب دانشمنداں حیراں کیاواں کیا نیں سجدہ کیے اس تھار سبی-قادر قدرت کا خلقی خلی مستقلی - ہوتا سب خدا کا بھاتا ہو کلے میں ہوجاتا یاں چرا نہ چوں حیوں عربی میں کتا ہے کی فیکوں - شعر

خلقی جو نھرتی ٹھرتا ہور بھی دھرے سو ہوے
کسی کے کرنے نے کیا ہوے خدا کرے سو ہوے

عاشق کوں عشق معشوق کوں حسن دیا اُں دونو میں اپنا بھید پرگٹ کیا ایکس کوں کیا ترس ایکس کوں کیا ناری ایکس کوں

---

* (ن) جہالب جہالپ † (ن) پالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تمام مصحف کا معنی الحمدللہ میں ہے مستقیم، ہور تمام الحمدللہ کا معنی بسم اللہ میں ہے قدیم، ہور تمام بسم اللہ کا معنی بسم اللہ کے ایک نقطے میں رکھیا ہے کریم۔ سمجھ دیکھ خاطر لیا اتاں، حدیث بھی یوں آئی ہے کہ العلم نقطة و کثرھا جہال، یعنے علم یک نقطہ ہے جاہلاں اسے بڑھائے، جہالت کوں اس حد لگن لیائے۔ ہور فارسی کے دانشمنداں جنوں سمجھتے ہیں باتاں کے بنداں، انو کوں یوں بنایا ہے، ادوں میں بھی یوں آیا ہے کہ "اگر درخانہ کس است، یک حرف بس است" ہور گوالیر کے چاتراں گُن کے گُراں، ادوں بھی بات کوں کھولے ہیں، یوں بولے ہیں۔ فرد

پوتی تھی سو کھوتی بھئی پنڈت بھیا فکوے
ایکھی اچھر پیم کا پھیرے سو پنڈت ہوے

قدرت کا دھنی سہی، جو کرتا سو سب وہی۔ خدا بڑا خدا کی صفت کرے کوئی کتیک، وحدہ لاشریک۔ ماں نہ باپ، آپیں آپ۔ پروردگار، سنسار کا سرجنہار۔ جیتی جکوئی قدرت دھرتا ہے، سب اس کی اپنے پُرتے کرتا ہے۔ وو بے حد اس کی صفت کوں کاں ہے حد، احد صمد لم یلد ولم یولد۔ بیت

کسے ہے حد جو خدا کی صفت کی حد پاوے
ہر ایک بال کوں گر سو ہزار جیب آوے

جس کی ناؤں خدا ہے، وو سب سوں ملیا ہور سب سوں

"۱ وصال العاشقین " نام رکھا دوسرے " معروس "
شاہ بیراللہ ہیں جو بیجاپور کے رہنے والے تھے ' انھوں نے
اپنی مثنوی سنہ ۱۰۸۶ ھ میں نظم کی اس کا نام
" گلشن جشن دل " ہے یہ دونوں وجہی کے خوشہ
چین معلوم ہوتے ہیں اگرچہ انھوں نے اس کا کہیں اشارہ
نہیں کیا ان دونوں کا ذکر میں الگ لکھ چکا ہوں[1]
( ملاحظہ ہو " اردو " جلد پنجم ص ۴۹۹ و صفحہ ۵۰۲ )
مدت ہوئی مجھے اس کتاب کے دو نسخے دستیاب
ہوے تھے ایک حیدر آباد میں دوسرا بیجاپور میں ان
میں سے ایک تو بمقام دولت آباد سنہ ۱۱۱۷ ھ کا لکھا
ہوا ہے اور دوسرا سنہ ۱۱۷۷ ھ کا یہ دونوں نسخے
صاف لکھے ہوے ہیں اس کے بعد دو اور نسخے ملے جو
ایسے اچھے نہیں اور ایک ان میں سے ناقص ہے —
اول تو قلمی نسخوں کا پڑھنا جن کے رسم خط کی
وجہ سے طرح طرح کی غلط فہمی ہو جاتی ہے ' پھر ایسی پرانی
زبان کا پڑھنا اور سمجھنا جس کے اکثر محاورے اور الفاظ نہ
اب بولے جاتے ہیں اور نہ سمجھے جاتے ہیں اور سب سے بڑھ کر
کاتبوں کی اصلاح یہ ایسی دقتیں ہیں کہ مقابلے '
تصحیح اور تحقیق میں بہت وقت صرف ہو جاتا ہے
اور یہی وجہ ہے کہ اس کتاب کے چھپنے میں اتنی
دیر ہوگئی —

عبدالحق

کوئٹہ ( بلوچستان ) ۱۲ جون سنہ ۱۹۳۲ ع

کو طھا ، معاملہ کو مامله، معنے کو مانا ، چنانچہ طھا ( طمع ) کا قافیہ جھا اور مانا ( معنی ) کا کھانا لکھا ھے - ایک حگه پیاس اور میراب کا قافیه دادھا ھے - اور ایسا دکنی میں اکثر ھوتا ھے - ان کے ھاں قافیه کی بنیاد صوت پر ھے —

۱۵ - اردو کے جس لفظ میں دو تالیں یا ایک ت اور ت ھوتی ھے پہلی تال دال بولی جاتی ھے - جیسے تھونتا ، کو دھونتا ، تانت کو دانت کہیں گے ؛ یه تلفظ اب بھی یوں ھیں کیا جاتا ھے - اسی طرح دو '' ڑ '' یا دو '' ت '' ایک لفظ میں قریب قریب ھوتی ھیں تو وھاں بھی پہلی ڑے رے اور ٹے تے ھو جاتی ھے - جیسے تتیا ، —

۱۶ - اردو میں اکثر الفاظ کا تکرار ھوتا ھے اور یه تکرار خاص معنی پیدا کرتا ھے جیسے گھر گھر ، در در وغیرہ - قدیم دکنی اردو میں ان دو کے درمیان '' ے '' کا اضافہ کرتے تھے - جیسے گھرے گھر ، درے در ، تھارے تھار ، رگے رگ وغیرہ - کبھی ے کی جگه '' ین '' استعمال کرتے ھیں جیسے گھریں گھر —

میں اس ضمن میں یه لکھنا بھول گیا که دکن کے دو اور شاعروں نے بھی اس قصے کو اپنی زبان میں لکھا ھے اور دونوں منظوم ھیں - ایک تو '' فوقی '' ھیں جن کا نام شاہ حسین اور لقب '' بحرالعرفان '' ھے - انھوں نے حسن و دل کو سنه ۱۱۰۹ ھ میں نظم کیا اور

دیکھیں کے تو خدا نظر میں لا آسی" —

۹ - "کر" کا استعمال یہ مدر اس کے ہاں ابھی پایا جاتا ہے جیسے ' دانا ھمنا رھنما کر جانے گا" —

۱۰ - ضمائر میں بھی کسی قدر تغیر پایا جاتا ہے بو' وو (یہ اور وہ کی جگہ) انو (انھوں نے) انو کوں (ان کو) انو کا (اُن کا) ھمنا (ھم کو) حلوں (جنھوں نے)' حلوں کو (جن کو) حلوں کا (جن کا) یو (یہ)-

۱۱ - الفاظ کے آخر میں "ح تاکید کے لئے اکثر لگا دی جاتی ہے جس کے معنی عموماً 'ھی' کے ھوتے ھیں جیسے خدا ملا کیا سو برے لعلانچ خاطر بولنج (بولچھ) یارکوں یار کتیے" —

۱۲ - مانگنا بمعنی چاھنا یہ استعمال اکثر انگریزوں کی زبان سے سنا گیا ہے اور یہ خیال کیا جاتا تھا کہ یہ انھیں کا ایجاد ہے' لیکن قدیم دکنی اردو میں یہ لفظ انھی معنوں میں استعمال ھوتا ہے انگریز نے بھی اول اول مدراس سے سیکھا جیسے ' اگر ملکتا ہے دل میں محنت بھرے شراب پی اگر کچھ اونچا چڑنے ملکتا ہے تو شراب پی" —

۱۳ - الفاظ کی تذکیر و تانیث کا بھی کچھ زیادہ خیال نہیں مثلاً شراب' خبر' صورت' دنیا کو مذکر لکھا ہے —

۱۴ - اکثر عربی الفاظ کے املا کو سادہ کردیا ہے یعنی جس طرح بولتے ھیں ویسے ھی لکھ دیے ھیں جیسے نفع کو نفا ' وضع کو وضا یا وزا' واقعہ کو واقا' ملع کو ملا' طمع

مونث فعل ہوتا ہے - جیسے اس عورت نے کہی' لڑکی نے پانی پی —

۳ - "نے" کا استعمال بہت بے قاعدہ ہے - اس حرف کے استعمال کے قواعد حال میں منضبط ہوے ہیں - میر و سودا کے زمانے میں بھی یہی بے قاعدگی پائی جاتی ہے —

۴ - فاعل اگر مونث جمع ہے تو فعل بھی جمع ہوگا - جیسے " اصل عورتاں اپنے مرد بغیر دوسرے کوں اپنا حسن دیکھلانا گناہ کر جانتیاں ہیں' اپنے مرد کو ہر دو جہاں میں اپنا دین و ایمان کر پہچانتیاں ہیں" - پرانی اردو میں بھی یہی استعمال تھا —

۵ - مونث کی صورت میں حرف اضافت کی بھی جمع آتی ہے - جیسے " دل کے فائدے کیاں بہت باتاں ہیں" —

۶ - اسی طرح ایسی' جیسی' جتنی کی جمع' ایسیاں' جیسیاں' جتنیاں آتی ہے —

۷ - ایسے مصادر کی ماضی مطلق جن میں علامت مصدر سے قبل ا یا و نہیں ہوتا اس طرح بنتی ہے کہ امر کے آگے ا بڑھادیتے ہیں - جیسے دیکھنا سے دیکھا - لیکن دکنی میں بجاے ا کے یا لگاتے ہیں - جیسے دیکھیا' مایا' پھریا وغیرہ —

۸ - "سی" مستقبل کے لئے استعمال ہوتا ہے - یہ علامت ہندوستان کی کئی زبانوں میں خفیف تغیر کے ساتھ استعمال ہوتی ہے اور پنجابی میں تو اس کا بالکل اسی طرح استعمال ہے جس طرح قدیم دکنی میں - جیسے " نظر سوں جدا کوں

بھی نہیں سمجھتے' اس لئے کتاب کے اخر میں ایک
فرھنگ لگائی گئی ہے کتاب کے مطالعہ سے یہ بھی
معلوم ھوگا کہ عربی فارسی الفاظ کے ساتھ ھلدی الفاظ بھی
کس کثرت سے استعمال کئے گئے ھیں ایک کام کی بات یہ
بھی معلوم ھوتی ہے کہ بعض محاورات اس وقت بھی پہیلے
اسی طرح استعمال ھوتے تھے جیسے اب کل مثلاً شان نہ گھانی
چیز کرنا خالہ کا گھر کہاں گلتا تیلی کہاں راجہ بھوج
گھر کے بھیدی نے لنکا جاے (گھر کا بھیدی لنکا ڈھاے) ہ
عرم حضوری دیکھا دیکھی چاگیں سائیں کھیلنا وغیرہ —
اس سے الفاظ و محاورات کی تاریخ میں بہت مدد ملتی ہے —
الفاظ و محاورات کے علاوہ اس کتاب سے قدیم دکنی یا اردو
کی صرف و نحو اور بعض الفاظ کے تغیر و تبدل کا پتا بھی
لگتا ہے اوراس کی صحیح کیفیت نثر ھی کی کتاب سے
معلوم ھوسکتی ہے مثال کے طور پر چلد باتیں لکھی
جاتی ھیں —

۱ — مذکر مونث دونوں کی جمع 'ان' سے آتی ہے جیسے
ھاتاں' جھاڑاں' کتاباں وغیرہ بھائی کی جمع بھائیاں
غمزہ کی جمع غمزیاں وغیرہ —

۲ — ایسے افعال متعدی جن کی ماضی مطلق' ماضی قریب'
ماضی بعید' ماضی احتمالی کے ساتھ 'نے' آتا ہے تو فعل ھر
حالت میں مذکر ھی استعمال ھوتا ہے' خواہ فاعل مونث ھی کیوں
نہ ھو لیکن دکنی میں مذکر کے لئے مذکر اور مونث کے لئے

محقق کے لئے بہت سا سامان موجود ہے ـــ

اس طول بیانی میں جو اکثر پرانے زندہ دل لوگوں اور قصہ گوؤں اور قصہ نویسوں کی عادت تھی ایک اور فائدہ بھی ہوتا ہے۔ اس میں بعض اوقات ضمنی طور پر زمانے کی معاشرت کے متعلق بہت سی کام کی باتیں نکل آتی ہیں۔ اسی کتاب میں جہاں مصنف عقل' دل یا عشق اور حسن کے معاملات ان کے دربار اور تفکرات کا ذکر کرتا ہے تو ایشیائی حکومت کا ڈھنگ' اس کی حکمت عملی' اس زمانے کی تہذیب و تمدن' اخلاق و معاشرت' اطوار و آداب کا منظر نظر آ جاتا ہے۔ وجہی عبداللہ قطب شاہ کا درباری شاعر تھا اور دربار سرکار کے حالات سے خوب واقف تھا' اس واقفیت سے اس نے اپنی کتاب میں خوب کام لیا ہے مثلاً شہزادہ دل کی خاطر اس نے شراب کی جواز کی تاویل میں جو نیم رندانہ نیم صوفیانہ تقریر کی ہے اس سے صاف درباری مصاحبت کا رنگ جھلکتا ہے۔ اسی طرح جب وہ دشمن سے چوکسی' دوسروں سے راز داری' جاسوسی کا بیان کرتا ہے تو گویا اپنے زمانے کے واقعات اور خیالات کا چربہ اتارتا ہے ـــ

" سب رس " کی زبان تین سو برس پہلے کی ہے اور وہ بھی دکن کی۔ بہت سے لفظ اور محاورات ایسے ہیں جو اب بالکل متروک ہیں اور خود اہل دکن

کا ذکر آیا تو شراب کی تعریف اور بادشاہوں
کے لئے مکر و ریا کے مقابلے میں اس کے جواز پر بحث شروع
کردی ہے عشق کے مقام پر عشق پر گفتگو چھیڑ دی
ہے کہیں حیا کی مدح اور سوال کرنے کی مذمت میں
کسی جگہ آب حیات کی خاصیت اور تعریف میں' کہیں
طمع کی برائی میں' کسی مقام پر ہمت کی تعریف
میں کسی جگہ عشق' عاشق اور معشوق پر طویل بحثیں
شروع کردی ہیں اسی طرح مصیبت فقر اور صبر'
خواب' لڑائی بہادری سفیروں اور مصاحبوں کے انتخاب
عورت کی محبت سوکن کے جلاپے عشق کی قسموں اور
بادشاہت کے فرائض وغیرہ پر اپنے خیالات بے تکلف لکھتا
چلا گیا ہے اگر ان تمام غیر متعلق مباحث کو نکال
لیا جائے تو مضامین وجہی کی ایک اچھی خاصی دوسری
کتاب تیار ہوسکتی ہے - لیکن کہیں اس قسم کی
بے اعتدالی نہیں کرتا اس نے قصے کے تناسب کو بڑی
خوبی سے قائم رکھا ہے میرا قیاس ہے کہ سب رس اس
زمانے میں بہت مقبول ہوی اور اس کی قبولیت کی
ایک وجہ یہی پند و موعظت تھی جو عام لوگوں کو
بہت پسند آئی اور چونکہ عبارت اس کی مقفی اور سلیس
تھی اس لئے عام و خاص سب اسے شوق سے پڑھتے ہوں گے اس
وقت لوگوں کو یہ طول بیانی اس وجہ سے پسند تھی اور
اب ہمیں یوں پسند ہے کہ اس میں قدیم زبان کے

اسی طرح جب اہل دکن کی مثل یا قول کی طرف اشارہ
کرنا ہوتا ہے تو لکھتا ہے " جوں دکھن میں چلیا ہے "
( صفحہ ۱۳۶ ) یعنے جیسا کہ دکن میں مشہور ہے ۔ یا مثلا
ہے دکن میں " ( صفحہ ۱۵۶ ) یا دکنی دہرا ( صفحہ ۲۲۶ )
اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مصنف شمالی ہند اور
دکن کی زبان میں فرق کرتا ہے - یہی کتابیں ہیں
جو زبان کے محقق اور مورخ کے لئے دلیل راہ کا
کام دیتی ہیں —

اس کے بیان میں ایک نقص ضرور ہے کہ مُلا صاحب
نے جگہ جگہ پند و موعظت کا دفتر کھول دیا ہے اور
کہیں کہیں تصوف کے اسرار جو اب معمولی باتیں ہوگئی
ہیں بیان کرنے شروع کر دئے ہیں - یہ بھی نہیں
کہ دس پانچ سطریں لکھ دیں بلکہ صفحے کے صفحے
رنگ دئے ہیں - باتیں معقول ہیں ' صاف ستھری ہیں '
نصیحتیں کام کی ہیں ' بیان اچھا ہے لیکن قصے میں
جب وعظ شروع کر دیا جائے تو قصے کا لطف کم ہو جاتا
ہے اور پڑھنے والے کو الجھن ہوتی ہے - مثلاً قصے کی
پہلی ہی سطر یہ ہے کہ " ایک شہر تھا اس شہر کا
ناؤں سیستان ' اس سیستان کے بادشاہ کا ناؤں عقل " - بس
عقل کا نام آنا تھا کہ غضب ہوگیا ' کئی صفحے رنگ ڈالے
ہیں ' عقل کے کارنامے اس کے فیوض و برکات اور نہ
معلوم کیا کیا بیان کر ڈالا ہے - شہزادہ دل کی شراب نوشی

یہ ضرور ہے کہ اس کی زبان قدیم ہے اور پرانے الفاظ
اور محاورات آج کل سمجھ میں نہیں آتے ، لیکن اس
میں نہ مصنف کا قصور ہے اور نہ اس سے کتاب کی خوبی
پر کوئی حرف آ سکتا ہے اس نے اپنے زمانے کی نہایت
با محاورہ اور فصیح زبان لکھی ہے چنانچہ وہ خود
بھی کہتا ہے اور اس سے ہمیں کامل اتفاق ہے —

آج لگن کوئی اس جہان میں ہندوستان میں ہندی
زبان سوں اس لطافت اس چھنداں سوں نظم ہور نثر ملا
کر گلا کر نہیں بولیا —

دیکھئے کہ وہ اپنی زبان کو دکنی نہیں ہندی کہتا
ہے قصے کے شروع میں بھی وہ " آغاز داستان زبان
ہندوستان لکھتا ہے جگہ جگہ نہایت بے تکلفی سے
ہندی دکھنی ، فارسی عربی ، مرھٹی ضرب الامثال
دوھرے ، اور اقوال ، اشعار ، آیت ، حدیث روانی میں لکھتا چلا
جاتا ہے اگر چہ وجہی گولکنڈہ کا ہے اور گولکنڈہ اور حیدرآباد
تلنگانے میں ہیں ، لیکن یہ عجیب بات ہے کہ وہ مرھٹی
مثل تو ایک جگہ لکھتا ہے اور ایک آدھ گجراتی لفظ
اور شعر بھی استعمال کرتا ہے مگر کہیں تلنگی مثل یا
فقرہ یا لفظ (سوائے دِرا یا دِراکی کے جس کے متعلق ابھی
مجھے شبہ ہے ) اس کتاب میں نہیں آتا اہل ہند سے
مراد مصنف کی ہمیشہ شمالی ہند والے ہیں مثلاً ایک
جگہ لکھتا ہے بقول اہل ہند پیاسا کیا منگتا پانی "

والے اُسے استاد سمجھیں گے - یہ تو وہی مثل ہوئی کہ
دیگراں نصیحت خود را فضیحت —
باوجود اس کے ہم وجہی کو استاد مانتے ہیں اور جو
کام اس نے کیا ہے اس کا احسان نہ ماننا حقیقت میں
نا انصافی ہے - اُس زمانے میں اردو نثر کا نام نہ تھا
اور نہ نثر لکھنا کوئی کمال کی بات سمجھی جاتی تھی -
ایک دو رسالے جو اس کے قبل کے پائے جاتے ہیں سو
وہ اس قابل نہیں کہ محفل ادب میں جگہ پائیں -
" سب رس " اردو نثر کی پہلی کتاب ہے جو ادبی
اعتبار سے بہت بڑا درجہ رکھتی ہے اور اس کی فضیلت
اور تقدم کو ماننا پڑتا ہے - نثر میں قافیہ کا التزام
بذات خود ایک ایسی چیز ہے کہ تکلف اور آورد سے
بچنا محال ہے اور اس میں شبہ نہیں کہ اس پابندی کی
وجہ سے بعض بعض مُقامات پر عبارت محض تک بندی
ہو کے رہ گئی ہے اور ادائے مطلب میں بھونڈا پن معلوم
ہوتا ہے اور جو کوئی بھی اس قسم کی پابندی اپنے
اوپر عائد کرے گا وہ اس سے نہیں بچ سکتا - لیکن
اس سے قطع نظر کر کے دیکھا جائے تو اس میں بے حد
فصاحت روانی اور سلاست پائی جاتی ہے - حال کے زمانے
میں جو اسی ڈھنگ پر بعض کتابیں لکھی گئی ہیں مثلاً
فسانہ عجائب وغیرہ اُن سے یہ کسی طرح کم نہیں بلکہ
میری رائے میں بیان کی سادگی میں اُن سے بڑھ کر ہے -

" حکوئی بات ہماری چلیا وو ہماراح ہے ہر چلد فہمداری ہے ' چلیا تو کیا ہوا بات ہماری ہے اگر نکتہ کسی نے کچھہ حالیا ہم ظاہر ہم باطن اسے نیں مانیا ' تو وو مسلمان نیں ' اُسے ایمان نیں ایسے سے ترنا بہوت بہوت پرہیز کرنا یو بی ایک چوری ہے یو ہی ایک حرام خوری ہے نمک بر حرام ' اس کا کیا اچھے کا نام جسے انصاف کی نس سکتے ' اُسے دل کا دلیچ میں اندرے لئے جلے انصاف چھپایا ' اُنے دل کو بے دل کیا کام گلوانا —

اس نے میں وہ بہت دور تک کہتا چلا گیا ہے اور اس کا کہنا بالکل درست ہے جو کوئی کسی خیال کسی اسلوب یا کسی بات کا موجد ہے اس کا احسان ماننا ضرور ہے اور جس سے کوئی نکتہ حاصل کیا جائے اس کا اعتراف کرنا لازم ہے لیکن وجہی کے منہ سے یہ بات کچھہ اچھی نہیں معلوم ہوتی اس نے سارا قصہ شروع سے آخر تک فتاحی سے لیا اور کہیں اس کا اقرار نہیں کیا اور یہی نہیں بلکہ تحریر کا اسلوب بھی اُسی سے اُڑایا ہے یہ مانا کہ وہ فارسی میں ہے اور یہ دکنی میں ایسی حالت میں وہ اخلاقی فرض اور انصاف جس کی تلقین وجہی نے اس طمطراق سے کی ہے کہاں باقی رہا وہ کس منہ سے یہ توقع کر سکتا ہے کہ آیندہ اس رستے پر چلنے والے اُسے موجد مانیں گے اس کی تقلید کرنے

" غوص دهوت فادر داناں دوالیا هوں، دریا هوکر موتیاں
رولیا هوں، موتیاں کے موداں کا میں دریا هوں، تمام
موتیاں سوں دهریا هوں ... ... ... ... ... یو کتاب
عجائب مدد ر هے اگو سورج منگتا و گر چندر هے - فرهاد
هوکر دونوں جهاں تے آزاد هوکر، دانش کے تیشے سوں
پهاڑاں انٹایا تو یه سیڑیں پایا، تو نوی بات پیدا
هوی تو اس بات آیا" -
دادانا ں ایتی داتاں میں یو دی ایک دات کرجانے، ولے
یو دات کیوں کاڑی، کس وضع سوں نکلی معنف
نیں سمجیے مشقت نیں پہچانے، انو کوں نیں کتے
زبان آور، یو دواقمے حداور .. ......... دادا هنا رهدها
کرے گا هادی هے کر پہچانے گا - یه بات نه تهی سو
نکلی اتاں، تو بهی یکایک چلنی محال" -
آگے چل کر لکهتا هے که . - " یه بات نیں یو تمام وحی هے
الهام هے" - ...... اس کے دعد اور ایک جگه لکهتا هے -
" جکوئی اچایا بنیاد، اول آخر وهی اُستاد" .
غرض اس دعوے کو وہ دار دار طرح طرح سے جتاتا هے -
اگر اس کا مطلب یه هے که قصه کا یه نیا ڈهنگ اس کا نکالا
هوا هے تو یه صریح غلط هے لیکن اگر اس سے یه مراد هے که
تحریر کا یه اسلوب اردو زبان میں اس کا ایجاد هے تو
بے شک صحیح هے - لیکن اس سے زیادہ پر لطف بات یه هے
که وہ دار دار یه بهی کہتا هے جو اسے موجد اور رهنما اور
استاد نہیں مانتا وہ جاهل، کمینه اور چور هے - مثلاً لکهتا هے که

و اصل سے واقف نہیں اور جب تک یہ معلوم نہ ہو اس کے ہاں رشتہ کیسے ہوسکتا ہے اس کے جواب میں ہمت کہتا ہے کہ تاریخ میں ایسا آیا ہے کہ پہلے جس نے اس عالم کو ایک سرے سے دوسرے سرے تک فتح کیا وہ ایک بہت بڑا بادشاہ تھا جس کا نام فرد تھا اور دنیا میں اس کے عدل و انصاف کی بڑی شہرت تھی ایک کو تو اس نے مشرق کی حکومت دی اور دوسرے کو مغرب کی اور خود دنیا چھوڑ کر کوہ قاف کے غاروں میں چلا گیا ان دو کی نسل چلی اور ایک مدت کے بعد اس کی نسل سے دو اور شہزادے ہوئے اور ان میں سے ایک کی نسل عقل اور دوسرے کی نسل عشق بادشاہ یہ سن کر عشق بادشاہ اچھل پڑا اور کہنے لگا او ہو ہم اور وہ ہم جد ہیں' کیا اچھا ہو کہ اب ہم پھر مل جائیں پھر کیا تھا عقل اور دل قید سے رہا ہوئے عرب و احترام سے لائے گئے اور اپنی اپنی مراد کو پہنچے ــ

بعض بہت خفیف سے اختلاف اور بھی ہیں لیکن وہ قابل ذکر نہیں ایکن جن چند اختلافات کا ذکر کیا گیا ہے اس سے فتاحی کی ذہانت اور طباعی کا اندازہ ہوتا ہے وجہی کو اگر یہ اصل کتاب مل جاتی تو یقین ہے کہ وہ ضرور ان تمام امور کو اسی نہج سے بیان کرتا ــ

ایک بات البتہ بڑے مزے اور حیرت کی یہ ہے کہ وجہی نے کتاب کی ابتدا میں بڑے شد و مد سے یہ دعویٰ کیا ہے کہ یہ قصہ اسی کا ایجاد کیا ہوا ہے چنانچہ وہ لکھتا ہے ــ

اُسے دربار میں حاضر ہونے کی اجازت دیتا ہے - یہاں وہ دربار کی شان و شوکت بیان کرتا ہے - عشق نے ایک ہی نظر میں پہچان لیا کہ آدمی قابل اور معزز ہے اُسے بیٹھنے کا حکم دیتا ہے اور سفر کی کیفیت پوچھتا اور مزاج پرسی کرتا ہے - ( وجہی کی طرح نہیں کہ دربار میں پہنچا تو بیت بادشاہ نے ہمت کو گلے لگا لیا ) اس کے بعد ایک قصر بلند میں ٹھیرانے کا حکم دیا - اور مہر کو مہمانداری کے لئے مقرر کیا - کچھ دنوں کے بعد بادشاہ اسے بزم خاص میں بلاتا ہے - ہمت خلوت میں پہنچنے کے بعد عشق کی مدح و ثنا کرتا ہے اور اس کی بزرگی و فضیلت اور اس کے سطوت و شان کا بیان کرتا ہے اور آخر میں دبی زبان سے یہ کہتا ہے کہ خلف باغ خلافت کا نخل ہے اور وہ نہیں ہے اگرچہ بادشاہ کے گنجینہ میں ایک ایسا گوہر ہے ( یعنی بیٹی ) جو سزاوار تاج ہے تاہم اس کے لئے بر کی ضرورت ہے اور یہ پیوند اس کی شان کے شایاں ہونا چاہئے - کیونکہ میوہ اصل میں ہزار شیریں ہو پیوند سے وہ شیریں تر ہوجاتا ہے - یہ بات اس نے بادشاہ کے دل کی کہی اور اس حسن و خوبی سے کہی کہ وہ فوراً اس کی طرف متوجہ ہوگیا اور پوچھنے لگا کہ تم بہت تجربہ کار اور جہاں دیدہ ہو، تم ہی بتاؤ کہ ایسا بر کہاں مل سکتا ہے - اب اسے دل اور عقل کا واقعہ بیان کرنے کا موقع مل گیا - غرض سوال و جواب کے بعد عشق یہ کہتا ہے کہ ہاں میں یہ جانتا ہوں کہ عقل بادشاہ ہے اور اس کا ملک آباد اور لشکر توانا ہے لیکن میں اس کے نسب

